روحانی و جسمانی امراض نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

March'2016

ماہنامہ

# خزینہ روحانیات لاہور

جمادی الثانی ۱۴۳۷ھ

جلد نمبر 6
شمارہ نمبر 11

Rs.50

تسخیر بھوت و جنات

"علم سیکھنا فرض ہے"... کیا مطلب؟

بیوی... تم روز کیا کام کرتی ہو؟

درود شریف کے اعمال برائے نکاح و شادی

نظر بد کو نظر لگانے والے کی طرف لوٹانے کا عمل

دیسی گھی اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے

حمل کے بارے میں وہ جھوٹ جنہیں دنیا سچ سمجھتے ہیں

فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا

حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا

امام جعفر صادقؒ

امام محمد باقرؒ

امام زین العابدینؒ

امام حسن مجتبیٰؓ

# نوروز کے دن کے خاص اعمال

## ایک دن کا عمل اور طاقت ایک سال کے لیے

نوروز کا وقت، سورج گرہن اور چاند گرہن کی طرح، ایک خاص وقت ہوتا ہے۔ اس وقت میں جو عمل خاص طریقے پر کیا جائے تو ایک سال کے لیے (یعنی اگلے نوروز تک) اس عمل کی طاقت حاصل ہوجاتی ہے۔ اس طرح مختصر سے وقت میں ایک سال کے لیے کسی بھی خاص عمل کا عامل بنا جاسکتا ہے۔ نہ کوئی خوف، نہ ڈر، نہ نقصان کا اندیشہ۔

**اس سال مورخہ 20 مارچ 2016ء بروز اتوار 09:31 دن کو نوروز کا وقت ہے۔**

دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ سے اجازت حاصل کر کے درج ذیل اعمال اس خاص وقت میں کیے جاسکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| آیت الکرسی باموکل | سورۂ مزمل باموکل | سورۂ جن باموکل |
| سورۂ فیل باموکل | بسم اللہ باموکل | سورۂ اخلاص باموکل |
| چہل کاف باموکل | چہل کاف | عمل حب خاص (۱) |
| عمل حب خاص (۲) | عمل واپسی سحر (۱) | عمل واپسی سحر (۲) |
| نورانی مندرہ | مندرہ شاہِ علی کبیر | قصیدہ غوثیہ |
| دعائے حیدری | عمل باندھ جادو | عمل عصائے کلیم اللہ |
| عمل بندش کلاں: جادو، جنات، دشمن، ہتھیار وغیرہ کو باندھنے کا عمل | | |

ان اعمال کے ساتھ ساتھ چند خاص علوی عملیات کی زکوٰۃ نکلوانے کا بھی اہتمام ہے۔ ہر عمل کا ہدیہ الگ ہے۔ عمل کرنے کے لیے نقد ہدیہ پہلے جمع کروانا لازمی ہے۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
+92-322-7772772

## کیا آپ کے گھر پر جادو اور جنات کے اثرات ہیں؟

موجودہ دور میں جادو اور جنات کے اثرات ایک ایسی مسلمہ حقیقت ہے جس کو کسی طرح بھی جھٹلایا نہیں جاسکتا۔ ان کا ہونا اور برے اثرات مرتب کرنا، ایک عام بات ہوگئی ہے۔ افسوس اس بات کا ہے کہ بہت سے لوگ متاثر ہوتے ہیں، ان کے گھر بھی متاثر ہوتے ہیں مگر صحیح علاج کی طرف نہیں آتے۔ خود ہی علاج کرتے رہتے ہیں اور آخر کار جب معاملہ حد سے تجاوز ہوجاتا ہے تب کسی روحانی معالج سے رجوع کرتے ہیں۔ خدارا! اثرات کے معاملے میں سستی نہ کریں۔

## گھروں پر اثرات ہونے کی صورت میں درج ذیل علامات ہوتی ہیں

✿ گھر والوں کا آپس میں لڑنا ✿ بے برکتی ہونا ✿ بچوں کا پڑھ نہ سکنا ✿ بچوں کا نافرمان ہونا ✿ بیماریوں کا گھر سے نہ جانا ✿ گھر سے باہر سکون ملنا ✿ چھوٹی چھوٹی بات پر لڑائیاں ہونا ✿ گھر کے افراد میں غصہ کی زیادتی ہونا ✿ پیسہ کا نہ آنا یا آکر خرچ ہوجانا ✿ چیزوں کا خراب ہوتے رہنا ✿ مسلسل نقصانات ہونا ✿ پُرسکون نیند نہ آنا ✿ گھر کے کسی حصے سے خوف آنا ✿ کیڑے مکوڑوں کی زیادتی ہونا ✿ خون یا پانی کے چھینٹے پڑنا ✿ گھر کے اندر یا باہر گندگی، گوشت، دال، چاول، مرا ہوا پرندہ وغیرہ پڑے ملنا ✿ کسی کسی وقت یا خاص جگہ سے خوشبو یا بدبو آنا ✿ کسی خاص حصے میں جائیں تو بوجھ پڑنا یا جسم کا پکڑے جانا وغیرہ وغیرہ

اگر خدانخواستہ آپ کے گھر میں درج بالا علامات میں سے کچھ علامتیں ہیں تو آپ کا گھر متاثر ہے۔

گھر پر سے جادو جنات کے اثرات دور کروانے کیلئے رابطہ فرمائیں۔

روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
0300-8439477 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 6 جمادی الثانی ۱۴۳۷ھ ...... مارچ 2016ء شمارہ 11

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

نائب مدیر: مولانا حافظ محمد عرفان صاحب

## مجلس مشاورت

- غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)
- سید عامر علوی صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ابوبکر صاحب (اسلام آباد)
- محمد علیم صاحب (لاہور)
- محمد صالح صاحب (مظفر آباد)
- مولانا قاری ممتاز صاحب (لاہور)

سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبر شپ عام ڈاک | سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 1000 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
ٹیلی نار 03437727721 ...... یو پیسہ 33343082867
موبی کیش 03028401977۔ یو بی ایل اومنی 03437772772

**4 بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔
برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین......مارچ ۲۰۱۶ء......جمادی الثانی ۱۴۳۷ھ



## خوشخبری

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا گیارہواں خاص نمبر "اسماء الحسنیٰ نمبر" ان شاء اللہ، اپریل ۲۰۱۶ میں شائع ہو رہا ہے۔ قارئین اور ایجنسی ہولڈرز نوٹ فرمالیں۔ اسماء الحسنیٰ کے ذریعے اپنی تمام ناممکن روحانی مشکلات کا حل تلاش کیجئے جو کہ اس خاص نمبر کی ہر سطر میں آپ کو ملے گا۔ ادارہ کو دعاؤں میں یاد رکھیئے۔ شکریہ

# اہم گزارشات برائے قارئین

۱) دارالعمل چشتیہ کے اوقات کار صبح 11 بجے تا شام 7 بجے۔ چھٹی بروز جمعۃ المبارک ۔ان اوقات کے علاوہ تشریف نہ لائیں۔ ہمیشہ فون کر کے اپنا آرڈر کنفرم کر کے آئیں۔

۲) روحانی ملاقات یا علاج کے لئے بروز اتوار شام 4 بجے سے 7 بجے کے درمیان تشریف لائیں۔شکریہ

۳) اپنے متعلقہ شعبہ کے نمبر پر رابطہ فرمائیں، دوسرے شعبوں کے نمبروں پر کال کر کے اپنا اور ادارہ کا وقت ضائع نہ کریں۔

۴) نمبر نہ ملنے کی صورت میں SMS کریں۔ دوسرے نمبروں پر مختلف نمبروں سے کال ہرگز نہ کریں۔ایک ہی مسئلے کے لئے مختلف نمبروں پر کال کر کے ادارے کا وقت ضائع نہ کریں۔

۵) ابتداءً اپنے ، آرڈر، سوال یا مسئلے کے لئے کال کریں، SMS پر کوئی جواب نہیں دیا جائے گا۔ بعد میں اہم پیغام کے لئے Sms کریں۔

۶) براہ کرم مس کال یا فضول SMS ہرگز نہ کریں۔

## اوقات کار و فون نمبرز کی تفصیلات

- مکتبہ العارف: 0332-4487877
- مطب العارف والعارفی شہد و SMS: 0307-5525103
- روحانی دکان: 0334-4312272
- دارالعمل چشتیہ (جنرل معلومات): 042-35410586

(فون نہ ملنے پر 0322-4773786 پر کال کریں)

- چھٹی: بروز جمعۃ المبارک (ملاقات کرنے یا فون سننے سے معذرت)
- ماہنامہ خزینہ روحانیات سرکولیشن، اشتہارات، مالی معاملات وشکایات: 0322-4773786

(اوقات فون: صبح 11 بجے......شام 7 بجے، چھٹی بروز جمعہ)

- جنرل روحانی معلومات وخط و کتابت: 0343-7772772

(اوقات فون: صبح 11 بجے......شام 5 بجے علاوہ جمعہ، اتوار)

- روحانی درسگاہ: 0321-4661681 مولانا عرفان صاحب

(اوقات فون: دوپہر 2 بجے......مغرب علاوہ جمعہ اتوار)

- برائے جسمانی علاج ومشورہ: مولانا سلیم اللہ ظفر مدظلہ۔ 0300-4686217

(اوقات فون: صبح 9 بجے......مغرب)

- زونگ نمبر: 0315-4777677 (جن حضرات کا زونگ کا پیکج ہو وہ اس نمبر پر کال کر سکتے ہیں)
- گذارشات: ☆مختصر، جامع اور کام کی بات کریں ☆جو حضرات لمبی بات کرتے ہیں وہ SMS کریں ☆جن کسٹمرز کو SMS کا کہہ دیا جائے وہ صرف SMS کریں، کال ہرگز نہ کریں ☆اگر آپ کا پیکج ہے تو اپنے مطلوبہ نیٹ ورک پر کال کر سکتے ہیں ☆SMS کرنے سے گریز کریں، فون پر بات کریں ☆رقم جمع کروانے سے پہلے بل کا ٹوٹل بمع ڈاک خرچ معلوم کریں۔

## روحانی علاج کروانے والے متوجہ ہوں

ہمارے ادارے کی روحانی علاج گاہ سے علاج کروانے کے خواہشمند حضرات وخواتین سے گذارش ہے کہ درج ذیل اصولوں کی پابندی کریں۔

۱)......ہم فون پر یا online روحانی تشخیص نہیں کرتے۔اس سلسلے میں اپنا اور ہمارا وقت ضائع نہ فرمائیں۔

۲)......تشخیص کا طریقہ ہم نے اپنی ویب سائٹ darulamal.org پر دیا ہوا ہے۔اب کسی شخص کی یا کسی جگہ کی تشخیص با آسانی خود کی جاسکتی ہے۔

۳)......روحانی علاج کے سلسلے میں مشورہ کرنا ہو تو رابطے کی تفصیل یہ ہے

**......ای میل: ruhaniilajgah@gmail.com

**......موبائل: سید محمد عامر صاحب۔ دوپہر 3 بجے تا رات 9 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0300-8439477۔ روحانی علاج گاہ۔ صبح 11 بجے تا شام 5 بجے۔ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0343-7772772

**......خط و کتابت: روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119 لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570۔ (جوابی لفافہ لازمی ساتھ بھیجیں)

+92-322-7772772

# اداریہ...

## مولانا علی آفاق صاحب

مارچ اور اگست دونوں ایسے اہم اور ملک پاکستان کے حوالے سے مبارک مہینے ہیں کہ ان میں سے اول الذکر یعنی مارچ میں قرار دادِ پاکستان کے عنوان سے بنیادی اسلامی ریاست کے خدوخال اور یہ ریاست کن باتوں، کاموں اور ضرورت کے لیے حاصل کی جارہی ہے؟ پیش کی گئی اور ثانی الذکر اگست کے مہینے میں اس خواب اور اس خواب کی تکمیل کے لیے جس خاک وخون کے سمندر عبور کیے گئے، اس کی تعبیر حاصل کی گئی۔

اس ملکِ پاکستان اور وطن عزیز کی جب بنیادی آواز اور مقاصد پاکستان کو حتمی شکل دی جارہی تھی، اس وقت ایک نعرہ ”پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الہ الا اللہ“ زبان زدِ عام تھا۔ ہر بچہ، بوڑھا اور جوان اس نعرہ کو اور خواب کو عملی شکل اور عملی تعبیر دینے کے لیے سردھڑ کی بازی لگانے کو اپنی سعادت دارین سمجھ کر تحریک کا حصہ اور ہراول دستہ بنا ہوا تھا۔

برصغیر کے ہر خطہ میں یہ تحریک برپا تھی۔ فضا ”پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الہ الا اللہ“ کے مبارک اور پرجوش نعرے سے معطر رہا کرتی تھیں۔ ہر طبقہ کے افراد کی بھرپور حمایت اور نمائندگی برصغیر کی تاریخ کی واحد تحریک کو حاصل تھی۔ علماء، تاجر، صحافی اور وکلاء.....سب نئے عزم وجذبے سے شریک تھے۔ شعراء کرام بھی کسی سے پیچھے نہ تھے۔ ہر ایک نے اپنی بساط کے مطابق حصہ ڈالا۔ مرد تو مرد تھے، عورتوں نے بھی اس تحریک کے جلسے، جلوسوں اور ریلیوں میں بھرپور حصہ لے کر ایمانی جذبات کا اظہار کیا۔ پھر وہ دن آن پہنچا کہ جس کے لیے خون خرابے برداشت کیے گئے، جس کے لئے ایک بار پھر مدینۃ المنورہ جیسے طرز حکومت کی خاطر آل، اولاد، بھائی بہن اور ماں باپ کو چھوڑنے کیلئے لوگ جوق در جوق تیار ہو گئے، جوان بیٹیاں بیوہ ہوئیں، ان کی عصمت دری کی گئی، ماؤں بہنوں کی عزت کو لوٹا گیا، بچوں کو سنگینوں پر کھڑا کر دیا گیا۔

سکھوں، ہندوؤں نے جوان بہنوں، بیٹیوں کو زبردستی روک لیا۔ بے شمار جوان بہنوں نے چھرے اپنے پیٹ میں گھونپ کر شہادت کا جام پیا اور عزت کو محفوظ کیا۔ ہجرت کے وقت سارے دریاؤں کا پانی سرخ ہو گیا اور لاشوں کے ڈھیر لگ گئے۔

مگر یہ ساری قربانی اور ہجرت، شہر، دیار، آل واولاد سمیت صرف کلمہ کی بنیاد پر تھی۔ جس کی وجہ سے ہر قربانی ہلکی اور قابل ستائش تھی۔

یہ وطن عزیز ملک پاکستان مغربی اور مشرقی پاکستان کے نام سے مسلم اکثریتی علاقوں کے بنیادی نقطہ پر حاصل کیا گیا تھا۔ دونوں کے صدر مقامات پر قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ نے اپنی سیاسی بصیرت اور فہم وفراست کی بنیاد پر علامہ ظفر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ اور علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ کے ہاتھوں پرچم کشائی کروا کر ساری دنیا اور خصوصًا پاکستان کے عوام کی دلی امنگوں کی ترجمانی کے ساتھ ساتھ ایک پیغام دیا تھا کہ اگر اس پاکستان میں کوئی قانون چل سکتا ہے تو وہ صرف قرآن وسنت کا ابدی اور لازوال قانون ہے۔ اس ملک پاکستان کے عوام کو آپس میں متحد ومضبوط اور امت مسلمہ کی محافظ قوم کے طور پر اگر کوئی طاقت امت کے سامنے لانے کی صلاحیت اور فراست رکھتی ہے تو وہ صرف دینی قیادت ہے۔

مگر بدقسمتی سے قائداعظمؒ کے پاکستان میں روزِ اول سے ہی سازشی عناصر غالب رہے۔ جس کے نتیجے میں قائداعظمؒ، لیاقت علی خانؒ سمیت اس ملک کے چند اہم اور خیرخواہ راہنما ایک ایک کر کے نکال باہر کئے گئے۔ اس کے کئی سال بعد ہی سیکولر اور لبرل پاکستان کے نعرے بلند ہونے لگے۔ لسانیت، رنگ ونسل، خطے، صوبے، مہاجر، پٹھان، سرائیکی، سندھی اور پنجابی کے نعرے لگا کر اُمت کی وحدت کو پارہ کرنے کی کوشش ہوئی۔

قتل وغارت گری کا بازار گرم کیا گیا۔ قانون وآئین کو گھر کی لونڈی بنا دیا گیا۔ کمزور اور عاجز عوام کے معاشی استحصال کے ساتھ قانون وآئین کو بالائے طاق رکھتے ہوئے میرٹ کا قتل عام کیا گیا۔ بھتہ، قبضہ مافیا، منشیات اور ناجائز فروشی کے ذریعے مسلم امت اور پاکستان کے جوان کو سماجی طور پر مفلوج کر دیا گیا۔ لوگ مایوسی کی طرف جانے لگے۔ امید کی کوئی کرن نظر نہیں آتی۔

نوجوانوں کے ہاتھوں میں اسلحہ اور کلاشنکوف تھما دی گئی، جس کے نتیجے میں امن عامہ کا مسئلہ پیدا ہو گیا۔ ایسا گندا اور بدبودار نظام قیام میں آ گیا کہ ”جس کی لاٹھی، اس کی بھینس“ والا محاورہ سچا معلوم ہونے لگا۔ تھانہ کچہری لگنے لگے۔ عدل وانصاف کا قتل عام کیا گیا۔ قحبہ خانوں کو باقاعدہ ایک صنعت کا درجہ دیا گیا۔ سود کو بطور نظام اپنایا گیا۔

اس سارے منظر نامے میں ایک چیز دل میں پھانسی کی مانند چبھتی ہے کہ ”کیا ہمارے آباؤ اجداد نے جان، مال، وطن کی قربانی اس گندے اور بدبودار نظام کے قائم کرنے کے لئے دی تھی؟“

ہرگز نہیں بلکہ مسلمان، اسلام، ایمان، سچائی اور بطور امت ساری دنیا کی راہنمائی ہمارا مقصد تھا۔ قرآن وسنت کا احیاء ہمارا مشن تھا اور ہے۔ لہٰذا آگے بڑھیے اور اس بوسیدہ نظام کو بدلنے اور اپنی ذات سے سچائی، ایمانداری، میرٹ، سماجی اور معاشی انصاف کی بنیاد رکھنے کا عزم کریں۔ اللہ تعالیٰ ہمارا حامی وناصر ہو۔

# عطر کی سنتیں

## احمد قاسمی صاحب

۱۔عطر لگانا سنت ہے۔(بخاری ص ۸۷۸، ج ۲ عن عائشہ، ابوداؤد ص ۵۷۳، ج ۲ شمائل۔ص ۱۴ عن انس بن مالک)

۲۔ہدیہ میں اگر کوئی عطر پیش کرے تو اس کو نہ لوٹانا۔(بخاری۔ص ۸۷۸، ج ۲ عن انس، ابوداؤد۔ص ۵۷۵، ج ۲ عن ابی ہریرہؓ)

۳۔اگر کوئی ہدیہ میں تکیہ، خوشبو اور دودھ پیش کرے تو اس کو رد نہ کرنا۔
(ترمذی۔ص ۱۰۷، ج ۲ شمائل۔ص ۱۴، عن ابن عمرؓ)

۴۔رسول اللہ ﷺ کو عطر بہت پسند تھا۔(نسائی۔ص ۹۳، ج ۲، عن انسؓ)

۵۔حضرت انسؓ فرماتے ہیں جیسی خوشبو آنحضرت ﷺ سے آتی تھی، ویسی خوشبو میں نے مشک و عنبر میں بھی نہیں پائی۔ آپ ﷺ مشک و عنبر سے خوشبودار تھے۔(دلائل النبوۃ۔ص ۲۲۵، ج ۱، عن انسؓ)

۶۔آنحضرت ﷺ سے کوئی مصافحہ کرتا تو دن بھر اس کا ہاتھ معطر رہتا۔ اگر کسی بچہ کے سر پر ہاتھ رکھ دیتے تو خوشبو کی وجہ سے وہ ممتاز ہو جاتا اور یہ خوشبو آپ ﷺ کی ہتھیلی کی خوشبو تھی۔
(نسیم الریاض۔ص ۳۴۹، ج ۱ عن عائشہؓ)

۷۔آپ ﷺ کے منہ کا لعاب مشک عنبر سے زیادہ خوشبودار تھا۔
(دلائل النبوۃ۔ص ۲۵۷، ج ۱ عن علیؓ، شرح شمائل۔ص ۲، ج ۲)

۸۔آپ ﷺ کا پسینہ مثل موتی کے چمکتا تھا اور مشک سے زیادہ خوشبودار تھا۔(مسلم۔ص ۲۵۷، ج ۲ عن انسؓ، دلائل النبوۃ۔ص ۱۹۹، ج ۱)

۹۔حضرت ام سلیمؓ آپ ﷺ کے پسینہ مبارک کو شیشی میں بھر لیتی تھیں اور فرماتی تھیں ”یہ پسینہ تمام خوشبوؤں سے زیادہ بہتر ہے“۔
(مسلم ص ۲۵۷، ج ۲، عن ام سلیمؓ)

۱۰۔آپ ﷺ کا پسینہ شیشی میں بھر کر لڑکیوں کی شادیوں میں استعمال کرتے اور وہ گھر دار العطر ”خوشبودار گھر“ کے نام سے مشہور ہو جاتا۔(جمع الوسائل ص ۲، ج ۲، عن ابویعلی) اسحاق راہویہ فرماتے ہیں یہ پسینہ خوشبو لگانے کی وجہ سے معطر نہیں تھا بلکہ جسم اطہر کی وجہ سے تھا۔ آپ ﷺ کا جسم مبارک ہی خوشبودار تھا۔(جمع الوسائل حاشیہ دلائل النبوۃ۔ص ۲۵۸، ج ۱)

۱۱۔رسول اللہ ﷺ عطر کا بے حد اہتمام فرماتے۔ یہاں تک کہ ازواج مطہرات کے یہاں عطر تلاش فرمایا کرتے تھے۔
(کنز العمال۔ص ۳۱، ج ۷ عن عائشہؓ)

۱۲۔عود خالص یا عود اور کافور سے گھر کو دھونی دینا۔
(نسائی۔ص ۲۸۳، ج ۲، عن ابن عمرؓ)

۱۳۔مردوں کو مردانہ خوشبو استعمال کرنا، جس کی خوشبو پھیلتی ہو اور رنگ غیر محسوس ہو جیسے گلاب کیوڑہ وغیرہ اور عورتوں کو زنانہ خوشبو استعمال کرنا جس کا رنگ غالب اور خوشبو مغلوب ہو جیسے حنا، زعفران وغیرہ۔
(ترمذی ص ۱۰۷، ج ۲، شمائل۔ص ۱۴، عن ابی ہریرہؓ)

۱۴۔عورتوں کو خوشبو لگا کر باہر نہ نکلنا کہ اس پر سخت وعید آئی ہے۔
(ابوداؤد ص ۵۷۵، ج ۲، عن ابی موسیٰ)

۱۵۔عید میں خوشبو لگانا۔
(شرح جمع الوسائل۔ص ۵، مراقی الفلاح شرح طحطاوی۔ص ۱۰۵)

## ہیپاٹائٹس بی سی کے لیے آزمودہ نسخہ

یہ نسخہ ہومیو پیتھک ڈاکٹر نے مجھے دیا، بہت ہی کامیاب نسخہ ہے۔

نسخہ ھوالشافی: روزانہ صبح نہار منہ دس قطرے Nat Sulph200 دن میں صرف ایک بار، Cardus Mar200 سات قطرے تھوڑے سے پانی میں روزانہ دن میں ایک بار اور رات سونے سے پہلے Chelidonium 200 سات قطرے تھوڑے سے پانی میں۔

ہیپاٹائٹس کے لیے بہت ہی کامیاب ہے، کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ الحمدللہ بے شمار مریضوں نے اس نسخے سے شفاء پائی ہے۔

(حکیم عمران کمبوہ)

نوٹ: اگر مزید کچھ پوچھنا ہو تو 0321-4168008 پر رابطہ فرمائیں۔

# حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک سائل کو سمجھانے کا بہترین طریقہ

الشیخ محمد بن عبدالرحمٰن العریفی حفظہ اللہ

ایک آدمی حضور ﷺ کے پاس آیا۔ کہنے لگا کہ میں اور میری بیوی دونوں خوبصورت ہیں مگر بیوی سے اب جو بچہ پیدا ہوا ہے، وہ کالا ہے۔ گویا اس کے خیال میں شاید اس کی بیوی نے خیانت کی ہے اور کسی کالے مرد سے زنا کروا بیٹھی ہے، جس سے یہ بیٹا پیدا ہوا اور یہ آدمی شدید رنج، صدمہ اور غصہ کے عالم میں تھا۔

اس موقع پر حضور ﷺ نے اس آدمی کے ساتھ بحث و مباحثہ یا جھگڑنے کا انداز اختیار نہیں کیا کہ آپ ایک عورت پر زنا کی تہمت لگا رہے ہو اور تمہارے پاس کوئی ثبوت اور گواہ ہی نہیں ہے۔ یہ تو جرم ہے اس کی وجہ سے تو تم پر حد قذف (جھوٹا الزام لگانے کی حد) جاری ہو سکتی ہے۔

بلکہ اس موقع پر حضور ﷺ نے سائل کو اس کے جواب دینے میں شامل کرتے ہوئے پوچھا کہ "کیا تمہارے پاس اونٹ وغیرہ ہیں؟" تو اس نے بتایا کہ "جی ہاں! میرے پاس اونٹ ہیں"۔

اب ذرا ملاحظہ کیجئے یہ آدمی دیہات کا رہنے والا تھا۔ جس کا ذریعہ معاش اونٹ وغیرہ ہیں۔ اب اُس سے، اُسی کے انداز میں اور معاشرت کی مناسبت سے آپ ﷺ مخاطب ہو رہے ہیں۔ اس کے بعد حضور ﷺ نے پوچھا کہ "تمہارے اونٹوں کا رنگ کیسا ہے؟" تو وہ کہنے لگا "کچھ سفید اور کچھ کالے اور کچھ سرخ ہیں"۔ اس پر حضور ﷺ نے پوچھا کہ "کیا ان اونٹوں میں کوئی اونٹ سبز رنگ کا بھی ہے"۔ تو اس نے بتایا کہ "جی ہاں! ان میں سبز اور خاکستری رنگ کے بھی اونٹ ہیں"۔ تو حضور ﷺ نے اب اسی سے سوال پوچھ لیا: "پھر یہ اونٹ کہاں سے آ گیا؟"

اس پر اس کو کہنا پڑا کہ "شاید، اس کے آباؤ اجداد میں سے کوئی ایسا ہوا ہوگا"۔ تو حضور ﷺ نے اسی کا جواب اسی کے الفاظ میں اس کو دے دیا اور فرمایا "یہ تیرا بیٹا بھی تیرے آباؤ اجداد میں سے کسی پر گیا ہوگا"۔

(بخاری حدیث نمبر 6847 مسلم حدیث نمبر 1500)

# رب کی خشیت سے رونے والوں کے لیے مغفرت کا انعام

الشیخ محمد علی عثمان مجاہد حفظہ اللہ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یہ بات میں نے رسول کریم ﷺ سے سات بار سنی نہ ہوتی تو بیان نہ کرتا۔ رسول کریم ﷺ نے فرمایا تھا کہ بنی اسرائیل میں ایک شخص کفل نام کا تھا۔ وہ کسی بھی گناہ سے کتراتا نہیں تھا۔ اس کے پاس ایک عورت آئی۔ کفل نے اس کو 60 دینار اس شرط پر دیے کہ وہ عورت اس کے ساتھ زنا کرے۔ جب کفل گناہ کرنے پر تیار ہو گیا تو وہ عورت (اللہ کے خوف) سے تھر تھر کانپنے لگی اور رونے بھی لگی۔ کفل نے پوچھا "کیوں روتی ہو؟ میں نے کیا تمہیں مجبور کیا ہے؟" عورت نے کہا "تم نے مجبور تو نہیں کیا، لیکن میں نے یہ گناہ کبھی نہیں کیا۔ بس مجبوری کی بنا پر اس گناہ کے لیے آمادہ ہوئی ہوں"۔ کفل نے جب یہ حالت دیکھی تو گناہ سے باز آ گیا۔ اور دینار بھی معاف کر دیے۔

پھر کفل نے کہا:

واللہ لا یعصی الکفل ربہ ابدا

"اللہ کی قسم! آئندہ کفل بھی اپنے رب کی نافرمانی نہ کرے گا"۔

فمات من لیلتہ فا صبح مکتوبا علی بابہ ان اللہ قد غفر للکفل۔

"پھر اسی رات کفل کا پیغام موت آ گیا۔ صبح کو اس کے دروازے پر لکھا ہوا دیکھا گیا کہ اللہ تعالیٰ نے کفل کو بخش دیا"۔

(حاکم فی المستدرک، 254/4)

# جو مذہب سچا ہے پتہ چل جائے گا

## انتخاب: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

حضرت مولانا شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں ایک پادری ہندوستان میں آیا اور عیسائیت کی ''تبلیغ'' شروع کر دی۔ اور انداز یہ اختیار کیا کہ کسی ایک چوک میں سارے لوگوں کو اکٹھا کر کے علی الاعلان کہتا: ''مسلمانو! تمہارے مذہب کی کتاب قرآن مجید ہے جبکہ ہمارے مذہب کی کتاب انجیل ہے۔ تمہارے علماء اپنے دین و قرآن کی حقانیت پر بہت تقاریر کرتے رہتے ہیں۔ چھوڑو ساری باتوں کو۔ ہم آگ جلاتے ہیں اور اس آگ کے اندر میں انجیل پھینکتا ہوں، تم اپنے قرآن کو ڈال دو۔ جو کتاب جلنے سے بچ جائے گی، بس فیصلہ ہو گیا کہ وہی مذہب سچا ہو گا''۔

اب یہ چیلنج ہی ایسا تھا کہ وہاں مسلمانوں کے لیے پریشانی بن گئی۔ سبھی سوچ میں پڑ گئے اور کچھ لوگ دوڑے دوڑے جا پہنچے حضرت شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں اور عرض کرنے لگے: ''حضرت! بڑا بھاری فتنہ آ پڑا ہے کہ ایک پادری نے آگ جلائی ہے اور کہتا ہے کہ تم اس میں قرآن ڈالو، میں انجیل ڈالتا ہوں تا کہ حق و باطل کا فیصلہ ہو جائے گا''۔

حضرت رحمہ اللہ خود وہاں تشریف لائے اور فرمایا: ''پادری! کیا چیلنج کرتے ہو؟'' وہ کہنے لگا: ''شاہ صاحب! آپ اپنے مذہب کی کتاب لے آئیں، میں بھی اپنی کتاب لایا ہوں۔ آگ میں ڈالتے ہیں۔ جو مذہب سچا ہو گا، اس کی کتاب بچ جائے گی۔ جو مذہب جھوٹا ہے، اس کی کتاب جل جائے گی۔ بس بات ختم۔ حق نکھر کر سامنے آ جائے گا''۔

حضرت رحمہ اللہ نے فرمایا: ''تو کیا اپنی کتاب سے سچی محبت کرتا ہے؟''

کہنے لگا: ''جی ہاں! سچی محبت کرتا ہوں''۔

فرمایا ''بحمد للہ! میں بھی کتاب اللہ کے ساتھ، قرآن مجید کے ساتھ، سچی محبت کرتا ہوں۔ تو پھر اے پادری سن لے کہ کوئی عقلمند انسان یہ برداشت نہیں کر سکتا کہ اس کی محبوب شے آگ میں جل رہی ہو اور وہ کھڑا ہو کر تماشا دیکھے۔

☆ تو انجیل کو سینے سے لگا

☆ میں قرآن کو سینے سے لگاتا ہوں

☆ پھر تو بھی آگ میں کود جا...... اور

☆ میں بھی آگ میں کود جاتا ہوں......

☆ پس جسے آگ نے نہ جلایا، وہی سچا ہو گا''۔

ایک اللہ والے کی دلیل تھی جو اللہ تعالیٰ ایسے مواقع میں اپنے بندوں کے دل میں ڈال دیتے ہیں۔ جب آپ رحمہ اللہ نے یہ فرمایا تو اس کے پیروں کے نیچے سے زمین نکل گئی اور یوں وہ لاجواب ہو کر کہنے لگا:

''شاہ صاحب! اللہ کی قسم!

☆ ...... آپ کا مذہب سچا ہے۔

☆ آپ کی کتاب بھی سچی ہے۔

☆ میں نے ایک حیلہ کیا تھا، میں انجیل کی ان جلدوں پر ایک مسالہ لگا کر لایا تھا۔ ایسا مسالہ جس کو آگ میں ڈالا جائے تو اس پر آگ اثر نہیں کرتی۔ میں نے یہ چال اس لیے چلی تھی کہ مسلمان جذباتی قوم ہے، جلدی جلدی اپنی کتاب آگ میں ڈال دیں گے۔ آگ تو جلاتی ہے۔ تو قرآن پاک بھی نعوذ باللہ جل جائے گا اور میری کتاب نہیں جلے گی ...... تو میں کہہ دوں گا کہ ''میرا مذہب سچا ہے'' اور سادہ لوح مسلمان سارے عیسائی ہو جائیں گے اور میرے مذہب کی جیت ہو جائے گی۔

لیکن اے شاہ عبد العزیز! میں تیری مومنانہ فراست کو سلام کرتا ہوں۔ تو نے مجھے لاجواب کر دیا۔ میں نے انجیل کو تو مسالہ لگایا تھا لیکن میں اپنے آپ کو تو مسالہ لگا کر نہیں آیا تھا۔ اگر میں آگ میں کودتا تو یقیناً آگ مجھے جلا دیتی۔ واقعی تمہارا مذہب سچا ہے اور پھر وہ عیسائی پادری کلمہ پڑھ کر مسلمان ہو گیا''۔

سبحان اللہ و بحمدہ سبحن اللہ العظیم

☆ بسا اوقات ایسے مخلصین اور عباد صالحین کو سبب بنا کر اللہ کریم اپنے دین کی حفاظت فرماتے ہیں۔ اور ان بندوں کی للّٰہیت اور صدق و صفا کی ضیا پاشی سے اللہ تعالیٰ دوسرے لوگوں کے قلوب پر بھی نور کی برکھا برسا دیتے ہیں۔ اور یوں بعض کو ایمان کی دولت مل جاتی ہے اور بعض کے ایمان مضبوط اور محفوظ ہو جاتے ہیں۔

# مولانا فتح محمد صاحب رحمہ اللہ کی بے نفسی

انتخاب: مولانا محمد عرفان صاحب

حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ کے ملفوظات میں ہے......

حضرت مولانا فتح محمد صاحب رحمہ اللہ بہت ہی بے نفس اور بے حد متواضع تھے۔ ایک نائب تحصیلدار، جن کا مقام دورہ کا جلال آباد میں تھا، مولانا سے ملنے آئے۔ مولانا رحمہ اللہ کہیں سفر میں تشریف لے گئے تھے۔ نائب تحصیلدار ایک جوان اور لاابالی آدمی تھے۔ وہ ایک پرچہ پر یہ شعر لکھ کر ایک طالب علم کو دے گئے کہ مولانا کو دے دیں۔

چو غریب مستمندے بہ درست رسیدہ باشد
چہ قدر طپیدہ باشد چو ترانہ دیدہ باشد

مولانا رحمہ اللہ جب سفر سے لوٹے تو آتے ہی اس طالب علم نے وہ پرچہ دے دیا۔ دیکھتے ہی بدوں گھر گئے، سیدھے جلال آباد پہنچے اور فرمایا کہ ''بیچاروں کو میرے نہ ملنے کی وجہ سے بڑی حسرت ہوئی''۔ سفر سے پیدل چلے ہوئے آئے تھے۔ پیدل ہی جلال آباد پہنچے۔ وہاں دیکھا کہ وہ صاحب نوعمروں کے ساتھ ہنسی دل لگی میں مشغول تھے۔ مولانا رحمہ اللہ باہر کچھ دیر کھڑے رہے تاکہ ان کے لطیف صحبت میں کیوں خواہ مخواہ مخل ہوں۔ موقعہ دیکھ کر کسی آتے جاتے کے ہاتھ اطلاع کرائی۔ وہ لوگ سہم گئے۔ مولانا کو اندر لے گئے۔ تھوڑی دیر بیٹھ کر فرمایا کہ ''بھائی! میں ابھی گھر بھی نہیں گیا، سیدھا یہاں چلا آیا ہوں''۔ پھر اسی وقت واپس تشریف لائے۔

ایک مرتبہ یہاں مسجد میں تشریف لا رہے تھے۔ راستہ میں پانی بھرا ہوا تھا۔ مولانا رحمہ اللہ یہ سوچ ہی رہے تھے کہ کدھر سے پھاند کر چلوں۔ قاری عبداللطیف صاحب پانی پتی رحمہ اللہ نے، جو ایک طرف کھڑے تھے، یہ دیکھ کر فوراً انہیں گود میں اٹھا کر دوسری طرف لا کھڑا کر دیا کیونکہ مولانا رحمہ اللہ بہت ہی چھوٹے سے اور منحنی سے تھے۔

ایک مرتبہ مولانا رحمہ اللہ ظہر کے وقت مسجد میں تشریف لائے۔ مولانا رحمہ اللہ کی آنکھیں چونکہ ہمیشہ مریض رہتی تھیں، اس لیے مولانا رحمہ اللہ چادر آنکھوں کے سامنے ڈال کر چلا کرتے تھے۔ مسجد میں آ کر ایک لوٹا اٹھانے لگے جو ایک طالب علم انہیں کے واسطے جھکا ہوا بھر رہا تھا۔ اس نے دیکھا تو ہے نہیں، سمجھا اور کوئی ہے۔ اس نے مولانا کی انگلی دبا کر جھڑک کر کہا کہ ''رکھ۔ کہاں لے جاتا ہے''۔ مولانا رحمہ اللہ نے وہیں رکھ دیا۔ پھر اس نے دیکھا تو خود مولانا تھے۔ نہایت شرمندہ ہوا اور معافی چاہنے لگا۔ مولانا رحمہ اللہ پر کچھ بھی اثر نہیں۔

ایک بار بعد نمازِ جمعہ، مولانا رحمہ اللہ اپنی جوتیاں خود ہاتھ میں لے کر چلے کیونکہ مولانا رحمہ اللہ اس قدر متواضع تھے، بھلا یہ کب گوارا تھا کہ کوئی دوسرا ان کی جوتیوں کو اٹھا کر رکھے۔ ایک خادم صاحب نے بیچ فرش پر مولانا رحمہ اللہ کے ہاتھ سے جوتیاں لینی چاہیں۔ گرمیوں کے دن، دوپہر کا وقت، فرش تپ رہا تھا، جس پر کھڑا ہونا مشکل تھا۔ اب مولانا رحمہ اللہ تو انکار کر رہے ہیں اور وہ صاحب اصرار کر رہے ہیں۔ جب مولانا رحمہ اللہ نے اپنی جوتیاں نہ چھوڑیں تو اس ظالم نے ایک ہاتھ سے مولانا رحمہ اللہ کی کلائی پکڑی اور دوسرے ہاتھ سے جھٹکا دے کر جوتیاں چھڑا لیں اور دوڑ کر سیدھی کر کے صف نعال پر لا کر رکھ دیں اور اپنے دل میں اپنی کامیابی پر بڑے خوش ہوئے۔ مجھ کو بے حد ناگوار گزرا کہ ظالم تو نے اس ادب کا تو خیال کیا کہ جوتیاں اٹھا کر رکھوں اور اس بے ادبی کا خیال نہ کیا کہ تپتے ہوئے فرش پر اتنی دیر تک کھڑا کیے رکھا اور کلائی پکڑ کر جھٹکا دے کر جوتا چھڑا دیا۔ مجھے اس کی اس حرکت پر بہت غصہ آیا۔ لوگ خدمت کرنے کا طریقہ بھی نہیں جانتے۔

ایک بار میں گنگوہ بہلی میں بیٹھا جا رہا تھا۔ راستہ میں دیکھا کہ مولانا رحمہ اللہ بھی پیدل چلے جا رہے ہیں۔ میں نے فوراً اتر کر عرض کیا کہ ''حضرت بہلی حاضر ہے''۔ فرمایا کہ میں تو پیدل ہی جایا کرتا ہوں۔ اس پر میں نے کچھ اصرار نہیں کیا اور میں بھی پیدل ساتھ ہولیا۔ اور لوگ میرے ساتھ تھے، ان لوگوں نے اصرار کرنا چاہا لیکن میں نے روک دیا کہ آپ کی مرضی پر چھوڑ دینا چاہیے۔ پھر حاضرین سے حضرت رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ''بزرگوں سے

کہیں اس طرح کام نکالتے ہیں۔ کہیں اصرار اور مناظرہ سے کام چلتا ہے۔ کیونکہ اوّل تو اہل اللہ مناظرہ میں بھی کسی سے نہیں ہارتے اور اگر ساکت بھی ہو گئے تو وہ کسی کے کہنے سے اپنے مزاج کے خلاف کیوں کرنے لگے۔ اس لیے میں نے مولانا سے اصرار نہیں کیا لیکن خود ساتھ ساتھ پیدل ہو لیا‘‘۔ مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ’’تم بیٹھ جاؤ‘‘۔ میں نے عرض کیا کہ ’’حضرت! میرا بٹھلانا تو آپ ہی کے اختیار میں ہے۔ میں خلافِ مزاج اصرار نہیں کرتا لیکن میں بھی پیدل چلوں گا‘‘۔

اس پر مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ’’بھائی یہ تو اصرار سے بھی بڑھ کر ہے۔ بھلا مجھ کو تمہارا پیدل چلنا کیسے گوارا ہو سکتا ہے؟‘‘ ...... پھر مولانا رحمہ اللہ ہم لوگوں کے ساتھ بہلی میں سوار ہو لیے۔ میں نے مولانا رحمہ اللہ کے بٹھلانے کی یہ ترکیب چلائی۔

اسی طرح بلگرام کے ایک بزرگ کی حکایت ہے کہ ان کو ایک مرتبہ کئی فاقوں کی نوبت آن پہنچی جیسا کہ بعض متوکلین کے ساتھ ایسا معاملہ ہوتا ہے اور بعض کو کبھی بھی فاقوں کی نوبت نہیں پہنچتی۔ ان کے شاگرد سبق پڑھنے کے لیے آئے۔ چہرے سے پہچان گئے کہ فاقہ ہے۔ خود ہی کچھ طبیعت مضمحل ہونے کا حیلہ کر دیا کہ حضرت رحمہ اللہ آج تو سبق نہ پڑھوں گا۔ رخصت کی اجازت لے کر مکان سے سینی میں کھانا رکھ کر لائے اور خدمت میں پیش کیا۔ ان بزرگ نے فرمایا کہ ’’بھائی! یہ کھانا میری عین حاجت کے وقت تم لائے کیونکہ مجھ کو کئی دن کا فاقہ ہے لیکن میں ایک عذر کے سبب اس کو قبول نہیں کر سکتا۔ وہ عذر یہ ہے کہ جس وقت تم میرے پاس سے اٹھ کر گئے ہو، مجھ کو معلوم ہو گیا تھا کہ تم میرے واسطے کھانا لینے جا رہے ہو‘‘۔ اب خواہ ان بزرگ کو کشف سے معلوم ہو گیا ہو یا قرائن سے سمجھ گئے ہوں، بہرحال انہوں نے فرمایا کہ ’’میرے قلب میں اس کھانے کا انتظار تھا کہ اب تم لاتے ہو گے اور حدیث شریف میں ارشاد ہے **مااتاک من غیر اشراف نفس فخذہ** یعنی ایسی چیز کو قبول کرو جس کی تمہارے قلب کو پہلے سے نگرانی نہ ہو۔ چنانچہ اس کھانے کا قبول کرنا خلاف سنت ہے۔ لہٰذا میں معذور ہوں۔ اسے واپس لے جاؤ‘‘۔ چونکہ وہ خادم صاحب علم تھے، انہوں نے کچھ اصرار نہیں کیا اور عرض کیا ’’بہت بہتر‘‘۔ یہ کہہ کر کھانا واپس لے گئے۔ اس پر اور طالب علموں نے دل میں کہا کہ ’’یہ شخص بھی بڑا بخیل ہے۔ بس اسی انتظار میں تھا کہ کب انکار کریں اور کب واپس لے جاؤں۔ محض مفت کرم داشتن ہی کے لیے کھانا لایا تھا‘‘۔ جب شاہ صاحب رحمہ اللہ کی نظر سے وہ خادم غائب ہو گیا، اس وقت وہ پھر اسی کھانے کو لوٹا کر لایا اور پیش کر کے عرض کیا کہ ’’حضرت! اب تو امید بالکل منقطع ہو چکی تھی کیونکہ میں کھانا حسبِ ارشاد واپس لے جا چکا تھا۔ اب تو نفس کو اس کا انتظار مطلق باقی نہ رہا تھا۔ اب قبول فرما لیا جاوے‘‘۔

شاہ صاحب رحمہ اللہ یہ سن کر بے حد خوش ہوئے اور بہت دعائیں دیں۔ اس پر فرمایا کہ ’’جو واقعی خدمت کرنا چاہے، اس کے لیے سو طریقے ہیں‘‘۔ پھر کھانا قبول فرما لیا اور یہ بھی فرمایا کہ ’’بزرگوں کی خدمت کے لیے بھی بڑی عقل کی ضرورت ہے، ہر شخص کا کام نہیں‘‘۔

(ملفوظات حکیم الامت ج ۱۶)


فہمِ ختمِ نبوت، خط وکتابت کورس

سکول وکالجز و دینی مدارس کے طلباء وطالبات نیز تمام خواتین وحضرات کیلئے شاندار موقع

داخلہ جاری ہے — (داخلہ بذریعہ ایس ایم ایس بھی ہوسکتا ہے) — مفت

خط وکتابت کے ذریعے گھر بیٹھے عقیدۂ ختم نبوت سے مکمل آگاہی اور منکرین ختم نبوت کے عقائد ونظریات سے واقفیت حاصل کریں۔ داخلہ کیلئے سادہ کاغذ پر اپنا نام، ولدیت، تعلیم وپیشہ، فون نمبر اور ڈاک کا مکمل پتا لکھ کر ارسال کریں ایک لفافہ میں صرف ایک ہی درخواست بھیجیں۔ کورس مکمل کرنے پر ایک خوبصورت سند، جبکہ نمایاں کارکردگی پر شرکاء کو خصوصی تحائف دیئے جائیں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

رابطہ: دفتر مجلس احرارِ اسلام
جامع مسجد سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
محلہ صدیق اکبر تلہ گنگ (غرب) ضلع چکوال

فون/فیکس: 0543-412201
ڈاکٹر محمد عمر فاروق 0300-5780390
(مولانا) تنویر الحسن 0300-4716780


ہر قسم کی جسمانی بیماریوں کا مختلف طریقوں سے علاج matabalaarif.blogspot.com

# ہاتھ پھیلانے سے بچو!

## حضرت مولانا اظہار الحسن مدظلہ

لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلانا اور بھیک مانگنا بہت مذموم امر ہے۔ اللہ تعالیٰ اس عمل سے ہماری حفاظت فرمائے۔ یہ تو بندوں کے سامنے اللہ تعالیٰ کی شکایت کرنے کے مترادف ہے۔ درحقیقت یہ اللہ کا در چھوڑ کر غیروں کے در پر دھکے کھانے اور ذلیل ہونے کا نام ہے اور ان لوگوں کو، جو خوش دلی سے خرچ کرنا نہیں چاہتے، تنگ کرنے اور زچ کرنے والا کام ہے۔ اس کا دوسرا پہلو یہ ہے کہ اس سے اللہ تعالیٰ کی ذات کے بارے میں دل میں بدگمانی پیدا ہوتی ہے اور سائل یہ سمجھنے لگ جاتا ہے کہ میرا رزق تو مانگنے ہی میں ہے۔ نہیں مانگوں گا تو مجھے ملے گا ہی نہیں۔ یہ اللہ پر بھروسہ نہ کرنے کی واضح دلیل ہے۔ انتہائی مجبوری کے وقت کے علاوہ تو اس سے حاصل کردہ آمدنی، کھانا، پینا اور لباس وغیرہ حرام کے دائرہ میں آتا ہے اور حرام کھانے پینے والے کی دعا بھی بارگاہِ خداوندی میں قبول نہیں ہوتی۔ اللہ تعالیٰ من حیث القوم ہماری اس سے حفاظت فرمائے۔

یہ چیز اتنی خطرناک ہے کہ بسا اوقات اس کے باعث بندے کا خاتمہ بالخیر نہیں ہوتا۔ بہرصورت لوگوں سے مانگ مانگ کر کھانا اللہ کو انتہائی ناپسند ہے اور دنیا کے ساتھ یہ آخرت کی رسوائی کا سبب بھی ہے۔

محسن کائنات حضرت محمد ﷺ نے صرف تین حالتوں یا تین شخصوں کے لیے اس کو جائز بتایا ہے۔ فرمان رسالت مآب ﷺ ہے:

”اے قبیصہ رضی اللہ عنہ! صدقہ تو تین آدمیوں کے لیے حلال ہے بس!

1..... جو شخص قرضوں کے بوجھ تلے بہت زیادہ دب گیا ہو، وہ اپنی ضرورت پوری ہونے تک لوگوں سے مانگ سکتا ہے۔ پھر بعد میں (یعنی ضرورت پوری ہونے پر) نہ مانگے۔

2..... وہ شخص، جس کا مال کسی آفت سے برباد ہو گیا تو اس کے لیے اپنے گزر بسر کے قابل ہونے تک مانگنا جائز ہے۔

3..... وہ آدمی، جس پر فقر و فاقہ اس طرح مسلط ہو جائے کہ اس کی آبادی کے تین بھلے آدمی اس کے فاقہ کی نوبت تک پہنچنے کی گواہی دیں تو اس کے لیے یہ حالت سنورنے تک، مانگنا درست ہے۔

اے قبیصہ رضی اللہ عنہ! ان تین کے علاوہ کا مانگنا حرام اور صریح حرام ہے“۔

(صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ، باب: من تحل لہ الصدقۃ)

سوال سے بچنا رزق میں برکت کا سبب کیسے بنے گا؟

اس کے لیے یہ جاننا بے حد ضروری ہے کہ ہاتھ پھیلانا، سوال کرنا اور لوگوں سے لپٹ چمٹ کر مانگنا بذات خود فقر لاتا ہے۔ یہ غنا کا نہیں بلکہ حقیقت میں فقر و فاقہ کو دائمی بنانے کا سبب ہے۔

نبی کریم ﷺ کا اس بارے میں واضح ارشاد ہے:

**”جس شخص نے مال پانے یا بڑھانے کے لیے مانگنے کا در کھولا تو اس کے بدلے میں اللہ تعالیٰ اس کے لیے تنگدستی کا دروازہ کھول دیتا ہے“۔**

(کنز العمال، فی ذم السؤال، رقم الحدیث: ۱۶۷۴۴)

ایک اور مقام پر آقا علیہ السلام نے فرمایا: **”جس پر فاقہ آیا اور اس نے لوگوں پر پیش کر کے کچھ حاصل کرنا چاہا تو کبھی اس کا فاقہ دور نہ ہو گا“۔**

(جامع ترمذی، کتاب الزھد)

رسول اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

**”جو شخص سوال کا دروازہ کھولتا ہے، اللہ تعالیٰ اس پر فقر کا دروازہ کھول دیتا ہے“۔** (صحیح الجامع، رقم الحدیث: ۳۰۲۴)

## زندگی میں کامیابی حاصل کرنے کا گُر

اگر زندگی میں کامیابی حاصل کرنی ہے تو اپنے لاشعور کی اصلاح کریں۔ کیونکہ ہمارا لاشعور ایک ایسی قوت ہے کہ جو ہماری زندگی کی ریل گاڑی کے لئے انجن کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کی طاقت بے پناہ ہے اور یہ آپ کو کسی بھی راستے پر لے جا سکتا ہے لہٰذا اپنے مقاصد کو اپنے لاشعور کے ساتھ مربوط کرے بغیر کامیابی حاصل کرنا ناممکن ہے۔ (سید عابد حسین)

# چند اعمال کی صورتِ مثالی

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

## تسبیحات کی صورتِ مثالی

سبحان اللہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر کی صورت مثالی درخت کی سی ہے۔ ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے "ملاقات کی میں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے شبِ معراج میں۔ انہوں نے فرمایا کہ اے محمد ﷺ! اپنی امت کو میری طرف سے سلام کہیے اور خبر دیں کہ جنت ستھری مٹی والی شیریں پانی والی ہے اور اصل میں وہ صاف میدان ہے اور اس کے درخت سبحان اللہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ہیں"۔ روایت کیا ہے اس کو ترمذی رحمہ اللہ نے۔

## سورۃ بقرہ اور آل عمران کی صورتِ مثالی

سورۃ بقرہ اور آل عمران کی صورت مثالی مثل ٹکڑیوں بادل یا پرندوں کے ہے۔ نواس بن سمعانؓ سے روایت ہے کہ سنا میں نے رسول اللہ ﷺ سے "لایا جائے گا قرآن مجید قیامت کے دن اور قرآن والوں کو جو اس پر عمل کرتے تھے، آگے آگے ہوگی اس کے سورۂ بقرہ اور آل عمران جیسے دو بدلیاں ہوں سیاہ سائبان ہوں، ان کے بیچ میں ایک چمک ہوگی"۔ بقول محققین یہ چمک بسم اللہ کی ہے یا جیسے قطار باندھنے والے پرندوں کی دو ٹکڑیاں ہوں، حجت کریں گی دونوں سورتیں اپنے پڑھنے والے کی جانب سے۔ روایت کیا ہے اس کو مسلم رحمہ اللہ نے۔

## سورۃ اخلاص کی صورتِ مثالی

سورۂ قل ھو اللہ احد کی صورتِ مثالی قصر کے ہے۔ سعید بن المسیبؓ مرسلاً روایت کرتے ہیں کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ ﷺ نے "جو شخص قل ھو اللہ دس مرتبہ پڑھے، اس کے لیے جنت میں محل تیار ہوتا ہے اور جو بیس مرتبہ پڑھے، اس کے لیے دو محل تیار ہوتے ہیں۔ جو تیس مرتبہ پڑھے، اس کے لیے تین محل تیار ہوتے ہیں"۔ حضرت عمرؓ بولے "قسم خدا کی یا رسول اللہ ﷺ! تب تو ہم اپنے بہت سے محل بنوالیں گے"۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ اس سے زیادہ فراغت و گنجائش والے ہیں"۔ روایت کیا اس کو دارمی علیہ الرحمۃ نے۔

## عمل جاری کی صورتِ مثالی

عمل جاری کی صورت مثالی چشمہ کی مثال ہے۔ ام العلاء انصاریہؓ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عثمان بن مظعونؓ کے لیے خواب میں ایک چشمہ جاری دیکھا اور یہ خواب حضور ﷺ سے عرض کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا "ان کا عمل ہے جو جاری ہوتا ہے ان کے لیے"۔ روایت کیا اس کو بخاری رحمہ اللہ نے۔

## دین کی صورتِ مثالی

دین کی شکل مثالی لباس کے ہے۔ ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ ﷺ نے "میں خواب میں تھا کہ لوگوں کو اپنے روبرو پیش ہوتے دیکھا کہ وہ کرتے پہنے ہیں۔ کسی کا کرتہ تو سینہ تک ہے، کسی کا اس سے نیچے تک۔ حضرت عمرؓ جو پیش ہوئے تو ان کا کرتہ اتنا لمبا تھا کہ زمین پر گھسیٹتے چلتے ہیں"۔ لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! پھر آپ ﷺ نے اس کی تعبیر کیا کی؟ آپ ﷺ نے فرمایا "دین"۔

## علم کی صورتِ مثالی

علم کی شکلِ مثالی، مثل دودھ کے ہے۔ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ میں نے حضور ﷺ سے سنا کہ "خواب میں میرے پاس ایک دودھ کا پیالہ لایا گیا۔ میں نے اس سے پیا۔ یہاں تک کہ اس کی سیرابی کا اثر اپنے ناخنوں سے نکلتا پایا۔ پھر بچا ہوا حضرت عمرؓ کو دے دیا"۔ لوگوں نے عرض کیا "پھر آپ ﷺ نے اس کی کیا تعبیر لی؟" آپ ﷺ نے فرمایا "علم"۔

## نماز کی صورتِ مثالی

نماز کی شکلِ مثالی، مثل نور کے ہے۔ عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے نماز کا ذکر فرمایا۔ ارشاد فرمایا کہ "جو شخص محافظت کرے گا نماز پر، وہ نماز اس کے لیے قیامت کے دن نورانی اور برہان اور نجات ہوگی"۔

# ”علم سیکھنا فرض ہے“..... کیا مطلب؟

مولانا محمد طیب الیاس صاحب

جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”علم کا طلب کرنا ہر مسلمان (مرد وعورت) پر فرض ہے“۔

(ابن ماجہ، باب فضل العلماء والحث علی طلب العلم: 224)

اسلام سراسر عمل کا نام ہے۔ ماں کی گود سے لے کر قبر کے گڑھے تک احکام ہی احکام ہیں۔ حکم کی تعمیل چوں کہ بغیر علم نہیں ہو سکتی، اس لئے احکام دین کا جاننا اور احکام پر عمل کرنے کے طریقے معلوم کرنا انسان کا اولین فریضہ ہے۔

علم کی دو قسمیں ہیں:

1 فرض عین: اس کو حاصل کرنا ہر فرد پر لازم ہے۔

2 فرض کفایہ: اس علم کو ایک آدمی نے بھی حاصل کر لیا تو اس علاقے کے باقی لوگوں پر سے ساقط ہو گیا۔ فرائض دین کا اجمالی علم ”فرض عین“ ہے۔ کوئی آدمی بھی اس سے مستثنیٰ نہیں بس زبان سے شہادت اور دل سے اقرار کہ اللہ ایک ہے۔ اس کا کوئی شریک و نظیر نہیں، ہر چیز کا خالق ہے۔ سب کو اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے، وہی موت دیتا ہے، وہی زندگی بخشتا ہے، زندہ ہے کبھی مرنے والا نہیں وغیرہ۔ اسی طرح اس بات کی شہادت کہ محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے بندے، رسول اور خاتم النبیین ہیں اور یہ کہ موت کے بعد جزا، سزا کے لئے اٹھنا ہے۔ ایمان واطاعت اختیار کرنے والے ہمیشہ جنت میں رہیں گے اور کفر و نافرمانی کی بدبختی کا شکار ہونے والے ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے اور یہ کہ قرآن اللہ تعالیٰ کا کلام ہے۔ لہٰذا جو کچھ قرآن میں ہے اللہ کی طرف سے حق ہے، اس پر ایمان لانا اور اس کی آیات محکمات پر عمل کرنا فرض ہے اور یہ کہ پانچوں نمازیں فرض ہیں۔ نیز ان باتوں کا علم بھی ضروری ہے جس کے بغیر نماز پوری نہیں ہوتی جیسے طہارت، نماز کے تمام ارکان واحکام اور یہ کہ رمضان کے روزے فرض ہیں اور علم بھی فرض ہے۔ اسی طرح اگر آدمی مال دار ہے تو یہ جاننا بھی فرض ہے کہ زکوٰۃ کن چیزوں پر فرض ہے اور کب فرض ہے؟ کتنے مال میں فرض ہے؟ اور یہ کہ بشرط استطاعت ایک مرتبہ حج فرض ہے وغیرہ وغیرہ۔ خلاصہ یہ ہے کہ عقائد اسلامیہ اور ضروریات دین کا علم حاصل کرنا عموماً اور ہر شخص کی ذات سے متعلقہ احکام ومسائل کا علم خصوصاً ہر شخص پر فرض عین ہے اور پورے دین کا عالم ہونا یعنی مکمل احکام جاننا او تفسیر وحدیث کا پورا پورا واقف ہونا فرض عین نہیں بلکہ فرض کفایہ ہے۔ اس کے علاوہ زندگی میں موقعہ بموقعہ جو حالات پیش آئیں ان کے بارے میں علماء سے پوچھ پوچھ کر عمل کرتے رہیں۔

اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین

## علمی اختلاف ہو تو فریقِ مخالف پر کیچڑ نہ اچھالیں

نئے اور تازہ مسائل میں غور وفکر اور اجتہاد کی کافی وسعت اور گنجائش ہے اور ظاہر ہے اس میں علماء کی آراء مختلف ہوتی ہیں اور جو عالم بھی کسی تازہ اور نئے مسئلہ میں غور وفکر سے اجتہاد کرتا ہے، وہ پوری دیانتداری اور خدا خوفی سے اس کے حکم کو دلائل شرعیہ سے اخذ کرتا ہے۔ اگر کسی عالم کو اس سے اختلاف ہو تو اس کو دلائل کے ساتھ اپنا نظریہ تو بیان کرنا چاہیے لیکن فریق مخالف پر کیچڑ نہیں اچھالنی چاہیے اور طعن وتشنیع سے کام نہیں لینا چاہیے۔

بدقسمتی سے ہمارے ہاں لوگوں کا یہ مزاج نہیں ہے۔ لوگوں کا جس شخص سے کسی علمی مسئلہ میں اختلاف ہو، وہ اس کو جاہل، خائن اور اس نوع کے دیگر القابات سے نوازتے ہیں بلکہ اس کو دین اور ملت سے خارج کرنے سے بھی نہیں چوکتے۔

یہ بہت غلط رویہ ہے چاہے وہ کسی بھی مسلک یا فرقے کا ہو، جس کی اصلاح کی اشد ضرورت ہے۔

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط وکتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور

042-35410586, 0332-4487877, 0322-4773786

## حضرت ڈاکٹر عبدالرحیم رند کی مشہور و معروف محققانہ کتب جو پشاور سے کراچی تک مقبول ہیں

| نمبر شمار | کتاب | قیمت |
|---|---|---|
| 1 | رحیم الجفر (حصہ اول) جفر سکھانے والی کتاب | 400 |
| 2 | رحیم الجفر (حصہ دوئم) کئی سوال حل کئے گئے ہیں | 300 |
| 3 | رحیم الجفر (حصہ سوئم) بہت عمدہ و اعلیٰ کتاب ہے | 400 |
| 4 | رحیم النجوم (حصہ اول) نجوم کے کرشمے | 500 |
| 5 | رحیم النجوم (حصہ دوئم) نجوم سکھانے کے لیے | 400 |
| 6 | رحیم النجوم (حصہ سوئم) اعلیٰ وارفع کتابیں ہیں | 400 |
| 7 | رحیم النجوم (حصہ چہارم) سب کتابیں سوال وجواب | 500 |
| 8 | رحیم النجوم (حصہ پنجم) کی صورت میں لکھی گئی ہیں | 500 |
| 9 | مقام النجوم اثرات النجوم (احکام لگانے کی عمدہ کتابیں ہیں) | 400 |
| 10 | رحیم الطالع (طالع نکالنے کے لیے عمدہ کتاب ہے، مبتدی ایک منٹ میں طالع نکال سکتے ہیں) | 400 |
| 11 | اجتماع سیارگان (سیاروں کے جمع ہونے سے جو اثرات پیدا ہوتے ہیں، اس کی مفصل تشریح پیش کی گئی ہے) | 300 |
| 12 | رحیم الوقتی زائچہ (وقتی زائچہ میں احکام لگانے کے عمدہ طریقے پیش کیے گئے ہیں اور سوال وجواب کی صورت میں لکھی گئی ہے) | 500 |
| 13 | رحیم الرمل (حصہ اول) علم الرمل کے کرشمات ہیں | 500 |
| 14 | رحیم الرمل (حصہ دوئم) سوال وجواب کی صورت میں لکھی گئی ہے | 500 |
| 15 | رحیم الرمل (حصہ سوئم) | 500 |
| 16 | مستحصلات الرمل (رمل سکھانے کی عمدہ کتاب ہے) | 400 |
| 17 | علاج بالرمل (بیماریوں کی تشخیص کی بہترین کتاب ہے) | 300 |
| 18 | رحیم العملیات (حصہ اول) عامل بنانے والی کتابیں ہیں | 500 |
| 19 | رحیم العملیات (حصہ دوئم) عمل آسان اور بہدف ہے | 400 |
| 20 | رحیم العملیات (حصہ سوئم) | 400 |
| 21 | رحیم الاعداد (حصہ اول) اعداد کے اعجاز | 500 |
| 22 | رحیم الاعداد (حصہ دوئم) سوال وجواب کی صورت میں لکھی گئی ہے | 400 |
| 23 | رحیم الاعداد (حصہ سوئم) | 400 |
| 24 | رحیم الاعداد (حصہ چہارم) | 500 |
| 25 | قبض وبواسیر کا مجرب علاج (حصہ اول) موذی مرض کے علاج کے لیے بہترین جسمانی و روحانی علاج ہیں | 400 |
| 26 | قبض وبواسیر کا مجرب علاج (حصہ دوم) | 400 |
| 27 | حکیم غیب داں کے چار حصے (فی حصہ) | 700 |
| 28 | شوگر کا مؤثر علاج | 350 |
| 29 | 1901ء سے لے کر 2050ء تک کی جنتریاں (فوٹوسٹیٹ فی سال) | 120 |
| 30 | دست شفاء (ایک بیماری کے دس علاج، نہایت سہل اور آسان زبان میں لکھی گئی ہے) | 350 |
| 31 | رحیم الدست شناسی (حصہ اول) ہاتھ آپ کے سامنے بولنے لگ گئے ہیں | 400 |
| 32 | رحیم الدست شناسی (حصہ دوئم) | 500 |
| 33 | آؤ نجوم سیکھیں | 250 |
| 34 | مردمی امراض کے علاج کا انسائیکلوپیڈیا | 800 |
| 35 | جام جہاں نما کئی علوم کا مجموعہ | 400 |
| 36 | پتھروں کے سحری اثرات | 250 |
| 37 | جوڑوں کے درد سے نجات | 250 |
| 38 | فالج کا علاج ایسا کریں | 200 |
| 39 | قرعہ رمل صحیح اوزان اور صبح کا وقت دستیاب ہوسکتا ہے | 1000 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔

فون پر رابطہ کرکے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

ادارہ دارالعمل چشتیہ کا فیس بک facebook.com/darulamalchishtia

# آخر وہ بھڑکتی جہنم کا ایندھن بن گیا

مجدّی فتحی السیّد

سہل بن سعد ساعدی بیان کرتے ہیں کہ مسلمانوں اور مشرکین کی آپس میں لڑائی ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ اپنے لشکر کی طرف اور دوسرے لوگ اپنے لشکر کی طرف گئے۔ رسول اللہ ﷺ کے لشکر میں ایک شخص تھا۔ اس کی جس دشمن پر نظر پڑتی، اس کے درپے ہوجاتا اور آخر اسے اپنی تلوار کا نشانہ بناڈالتا۔ وہ اس قدر جرأت وبہادری اور جاں فشانی سے لڑا کہ لوگوں میں سے کسی دوسرے نے نہیں کی۔ رسول اللہ ﷺ نے جب اس کے متعلق یہ ماجرا سنا تو فرمایا: ’’وہ ہے تو جہنمی۔‘‘

رسول اللہ ﷺ کی بات سن کر ایک آدمی کو تجسس ہوا کہ میں اس کی ٹوہ میں رہوں، اس کا پیچھا کرتا رہوں اور اس کے انجام کو دیکھوں وہ کس طرح جہنم کا ایندھن بنتا ہے ...... کیونکہ بظاہر تو وہ مسلمانوں کا خیر خواہ اور وفادار ہے ...... مگر ادھر اس کے متعلق اللہ کے رسول ﷺ فرمارہے ہیں کہ: ’’یہ ہے تو جہنمی‘‘۔

اس آدمی نے سوچا کہ میں اس کے ساتھ ساتھ رہ کر دیکھوں کہ آخر اس کا انجام کیا ہوتا ہے؟ وہ شخص کہتا ہے کہ میں مسلسل اس کے ساتھ ساتھ رہا اور بغور اس کی حرکات وسکنات کا مشاہدہ کرتا رہا...... وہ رکتا تو میں بھی رک جاتا ...... وہ تیزی سے کسی طرف جاتا تو میں بھی تیزی سے اس کے ساتھ ساتھ چل پڑتا...... بالآخر وہ شخص شدید زخمی ہوگیا...... زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے اور عدم برداشت اور صبر کا مظاہرہ کرتے ہوئے اس نے تکلیف سے بچنے کی خاطر جلد از جلد مرنا چاہا...... چنانچہ اس نے اپنی تلوار زمین پر رکھ دی اور اس کی نوک اپنے سینے کے درمیان رکھ کے خود کو اس کے اوپر گرا کر اپنے آپ کو قتل کرڈالا۔

یہ جاسوسی کرنے والا شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں گیا اور جاتے ہی پکارا ’’أَشْهَدُ أَنَّكَ رَسُولُ اللهِ‘‘

’’میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ واقعی اللہ کے رسول ہیں‘‘۔

وہ آدمی چونکہ پہلے سے ہی مسلمان تھا۔ اس لیے اس کے اس انداز کو دیکھتے ہوئے رسول اللہ ﷺ نے دریافت فرمایا:

’’کیوں؟ کیا بات ہوئی؟ اس نے عرض کیا: آپ ﷺ نے ابھی ابھی جس آدمی کے متعلق ارشاد فرمایا تھا کہ وہ ’’جہنمی ہے‘‘ اور آپ ﷺ کی اس بات پر لوگوں نے تعجب کا اظہار کیا تھا۔ تو میں نے دل میں کہا تھا کہ تمہارے لیے اس کی آنکھوں دیکھی خبر لے کر آؤں گا...... چنانچہ میں اس کی تاڑ میں لگا رہا ...... بالآخر وہ لڑتے لڑتے شدید زخمی ہوگیا...... اس نے جلد مرنے کی خاطر اپنی تلوار کا دستہ زمین پر اور اس کی نوک اپنے سینے کی پسلیوں کے درمیان کر کے اپنا بوجھ اس پر ڈال کر خود کو قتل کرڈالا...... اس کی بات سن کر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

إِنَّ الرَّجُلَ لَيَعْمَلُ عَمَلَ أَهْلِ الْجَنَّةِ فِيمَا يَبْدُو لِلنَّاسِ وَهُوَ مِنْ أَهْلِ النَّارِ وَإِنَّ الرَّجُلَ لَيَعْمَلُ عَمَلَ أَهْلِ النَّارِ فِيمَا يَبْدُو لِلنَّاسِ وَهُوَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ

’’کوئی آدمی بظاہر اہل جنت کے سے عمل کرتا رہتا ہے حالانکہ وہ انجام کار جہنمی ہوتا ہے...... اسی طرح کوئی آدمی بظاہر اہل جہنم کے سے عمل کرتا رہتا ہے، حالانکہ انجام کار وہ اہل جنت میں سے ہوتا ہے‘‘۔

ابن الجوزیؒ نے بیان کیا ہے کہ اس آدمی کا نام ’’قزمان ظفری‘‘ تھا۔ غزوۂ احد کے موقع پر وہ پیچھے رہ گیا اور غزوہ میں شامل نہ ہوا تھا۔ عورتوں نے اسے جنگ سے پیچھے رہ جانے پر عار دلائی تو وہ غیرت وحمیت کے جذبے سے روانہ ہوا۔ پہلی صف میں جا کھڑا ہوا۔ اسی نے سب سے پہلے تیر چلایا اور تلوار کے ایسے جوہر دکھائے کہ لوگ دنگ رہ گئے۔

بعد ازاں جب کفار کے حملہ کے نتیجہ میں مسلمانوں کی جمعیت بکھر گئی تو اس نے اپنی تلوار کی میان توڑ ڈالی اور کہنے لگا: ’’اب فرار کی نسبت مرجانا ہی بہتر ہے‘‘۔ قتادہ بن نعمانؓ اس کے پاس سے گزرے تو فرمایا:

’’تمہیں شہادت کی مبارک ہو‘‘۔

تو اس نے جواب دیا: ’’اللہ کی قسم! میں دین کے دفاع کی خاطر نہیں بلکہ اپنی قوم کے تفاخر اور دفاع کی خاطر لڑا ہوں۔ پھر اسے اس کے زخموں نے بے چین کیا تو اس نے اپنے آپ کو قتل کرڈالا‘‘۔

# یَا مُقْتَدِرُ کے خواص اور اثرات

## مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

یہ اسم جمالی ہے بعض کے نزدیک جلالی ہے اور اس کے اعداد سات سو چوالیس (۷۴۴) ہیں۔

### اپنے نفس کو مطیع کرنا

اپنے نفس کو مطیع کرنے کے لیے رات میں ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ اس کا وظیفہ پڑھے۔

### دشمن کو ہلاک کرنا

دشمن کو ہلاک کرنے کے لیے ترکِ حیوانات کر کے ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے۔ روزانہ پڑھے۔

### تمام کام پورے ہوں

غفلت کو ہوشیاری سے بدلنے کے لیے صبح سویرے ایک سو بیس (۱۲۰) مرتبہ پڑھے اور اپنے تمام کام اللہ تعالیٰ کے سپرد کردے۔ تمام کام پورے ہوجائیں۔

### جو مراد ہو، پوری ہو

اگر صبح سویرے اس مقدس اسم کو بکثرت پڑھے تو جو اس کی مراد ہوگی، وہ پوری ہوجائے گی۔

### کام کی تدبیر سمجھ میں آجائے

اگر صبح سویرے اس مقدس اسم کو بکثرت پڑھے تو جس کام میں تدبیر سمجھ میں نہ آتی ہو، سمجھ آجائے گی۔

اَلْمُقْتَدِرُ کا نقش معظم

نقش حرفی

۷۸۶

| م | ت | ر | ق | د |
|---|---|---|---|---|
| ت | ق | د | ر | م |
| د | ر | ت | م | ق |
| ر | م | ق | د | ت |
| ق | د | م | ت | ر |

نقش عددی

۷۸۶

| ۴۰ | ۴۰۰ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۴۰۰ | ۱۰۰ | ۴ | ۲۰۰ | ۴۰ |
| ۴ | ۲۰۰ | ۴۰۰ | ۴۰ | ۱۰۰ |
| ۲۰۰ | ۴۰ | ۱۰۰ | ۴ | ۴۰۰ |
| ۱۰۰ | ۴ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۲۰۰ |

## نکاح کے لیے

اگر کسی کی بیٹی کنواری ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی جلد از جلد کسی اچھی جگہ پر شادی ہوجائے، اس کے لیے وہ بہت تگ و دو کرتا ہو مگر کسی بھی جگہ سے رشتہ کا پیغام نہ آتا ہو تو چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے، اس کے بعد قبلہ رو بیٹھ کر توجہ و یکسوئی کے ساتھ گیارہ مرتبہ درود شریف خضری پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کا اسم حسنیٰ "یَا لَطِیْفُ" ایک سو مرتبہ پڑھے، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود خضری پڑھے، اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور وہ شخص بیٹی کے فرض سے بہ حسن و خوبی سبکدوش ہوجائے گا۔ درود خضری یہ ہے:

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمْ

# خواص حٰمٓ عٓسٓقٓ

صوفی غلام سرور شباب صاحب

جو کوئی حٰمٓ کو ہرن کی جھلی پر لکھے اور اسے اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ دشمنوں کے فریب دھوکے سے بچا رہے گا۔ جو کوئی اول آخر گیارہ مرتبہ درود شریف اور حٰمٓ کو الیہ تک ستر ہزار بار جلسہ واحد میں پڑھے گا سب مشکلیں آسان ہو جائیں گی۔ اگر تاجر ہے تو اس کی تجارت میں برکت ہوگی۔ اگر بیروزگار ہے تو روزگار اچھا ملے گا اور اگر بیمار کے واسطے پڑھے تو بیمار شفا پائے گا۔ اگر کوئی شخص حاکم سے ڈرتا ہو تو حٰمٓ عٓسٓقٓ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھا کرے۔ اس کے قہر سے محفوظ رہے گا۔ جو کوئی حٰمٓ عٓسٓقٓ العزیز الحکیم تک لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ جملہ آفات سے بچا رہے گا اور عزیز خلائق ہو اور نعمائے الٰہی سے سرفرازی پائے گا اور جو مشک و زعفران سے لکھ کے اپنے گلے میں ڈالے گا، ہیضہ سے بچے رہے گا اور میں نے کسی شخص کو نہیں دیکھا کہ جس کے پاس یہ تعویذ ہو اور کسی مرض میں مبتلا ہوا ہو۔ شیطان اس پر غالب ہوا ہو یا جن نے اسے ستایا ہو یا دریا میں ڈوبا ہو یا آگ میں جل گیا ہو۔ اور جو کوئی آب باراں سے لکھ کے گھول کر پیا کرے گا اس کا حافظہ تیز ہو جائے گا اور جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اس کے گلے میں ڈال دے، نکاح ہو جائے گا اور مرد صالح ملے گا۔

## عمل حٰمٓ عٓسٓقٓ

یہ حروف پچیسویں پارے کی سورۂ شوریٰ کے شروع میں ہیں۔ ان حروف کے اعداد دوسو اٹھتر (278) ہیں اور ان کی لکھی ہوئی تختی بھی ادارہ فیضان روحانیہ پاکستان حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ سے ہدیۃً منگوا سکتے ہیں۔ ان کے عمل کا طریقہ یہ ہے کہ چالیس دن تک ان حروف کو تختی پر دیکھ کر دوسو اٹھتر (278) بار دل ہی دل میں پڑھے۔ پھر دوسرا چلہ بن دیکھے آنکھیں بند کر کے دوسو اٹھتر بار پڑھنے کا کرے۔ پھر تیسرا چلہ حٰمٓ کی طرح کیا جائے کہ دوسو اٹھتر بار دائیں طرف اور دوسو اٹھتر بار بائیں طرف اور دوسو اٹھتر بار زمین کو دیکھ کر اور دوسو اٹھتر دفعہ آسمان کو دیکھ کر اور دوسو اٹھتر دفعہ سامنے دیکھ کر روزانہ چالیس دن تک پڑھے۔ اس کے بعد عامل اس عمل میں کامل ہو جائے گا اور جس مراد کے لئے پانچوں خانوں والا تعویذ کسی کو دے گا، وہ مراد پوری ہوگی۔

| حٰمٓ عٓسٓقٓ | |
|---|---|
| حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ |
| حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ |

اور جس مراد کے لئے اس عمل کو دوسو اٹھتر بار پڑھ کر خدا سے دعا مانگے گا وہ دعا قبول ہوگی۔

## ایک خاص دعا

جو کوئی اس دعا کو پڑھے یا پاس رکھے تو جو اللہ سے مانگے، ملے گا۔ اگر فقیر ہوگا تو نگر ہو جائے گا اور اگر جاہل ہووے گا تو عالم بن جاوے گا۔ اور بیماری سے صحت پاوے گا اور سب مرادیں حاصل ہوں گی۔ اگر غمگین ہوگا تو خوشی ہووے گی، اگر قیدی ہوگا تو خلاصی پائے گا، اگر بے شادی ہوگا تو شادی ہو جاوے گی، اگر سفر میں ہوگا سلامت آوے گا۔

اگر اعتقاد درست ہے اور سو مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ نبی کریم ﷺ کو خواب میں دکھاوے گا۔

وہ دعا بزرگوار یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یَارَجَائِیْ یَامَنَائِیْ یَادَوَائِیْ یَاشِفَائِیْ یَاکَفَائِیْ کَفِیْ یُحْیِیْ یَاغَفُوْرُ یَاغَفُوْرُ اِغْفِرْلِیْ خَطِیْئَتِیْ یَوْمَ یُبْعَثُوْنَ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحْمٰنُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَارَحِیْمُ یَارَحِیْمُ یَاغَفُوْرُ یَاغَفُوْرُ یَاغَفُوْرُ یَاکَرِیْمُ یَاکَرِیْمُ یَاکَرِیْمُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ وَ نُوْرِ عَرْشِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَآاَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

# دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی خدمات سے فائدہ اٹھائیں

آج کل ہر کوئی کسی نہ کسی درجہ میں پریشان ہے۔ شاید ہی کوئی ایسا انسان ہو جس کو کوئی پریشانی نہ ہو۔ پریشانی کے حل کے لئے ہر کوئی اپنے بس میں جہاں تک ممکن ہو، تدابیر اختیار کرتا ہے۔ ان تدابیر میں روحانی تدابیر بھی ہیں جن سے وہ فائدہ ممکن ہے، جو اکثر اوقات دنیوی تدابیر سے ممکن نہیں ہوتا۔ ذیل میں مختصر تفصیل دی جا رہی ہے، جس کو پڑھ کر آپ کو معلوم ہوگا کہ روحانی علاج کن مقاصد میں آپ کے لئے مفید ہوسکتا ہے۔

**معاشی مسائل 8** قرض ادا نہ ہونا، قرض وصول نہ ہونا، تنگئ رزق، نوکری نہ ملنا یا جلدی چھوٹ جانا، کاروبار نہ چلنا، جو بھی کام کریں اس میں نقصان ہی ہونا، پیسہ آنا مگر خرچ ہو جانا، بیرونِ ملک سفر میں رکاوٹ ہونا۔

**تعلیمی مسائل 8** سبق یاد نہ ہونا، پڑھنے میں دل نہ لگنا، یاد ہونے کے باوجود غلطی کرنا، امتحان میں نتیجہ اچھا نہ آنا یا فیل ہونا۔

**شادی کے مسائل 8** رشتہ نہ آنا، رشتہ آنا مگر طے نہ ہونا، خاص جگہ پر شادی ہونے میں رکاوٹ، منگنی ہو کر یا رشتہ طے ہو کر ٹوٹ جانا وغیرہ۔

**زوجین کے مسائل 8** زبان دراز ہونا، گالیاں دینا، مارنا پیٹنا، خرچہ نہ دینا، باہر عورتوں میں دلچسپی رکھنا، ناجائز تعلقات، طلاق یا خلع تک معاملہ پہنچنا، ساس سسر نند بھاوج وغیرہ کے ناجائز رویے، گھر والوں کا آپس میں لڑنا، گھر والوں کا ایک دوسرے کی عزت نہ کرنا وغیرہ۔

**اولاد کے مسائل:** نافرمانی، غلط راہ پر چلنا، بچوں کا آپس میں لڑنا وغیرہ۔

**دشمن کے مسائل:** جان کا دشمن ہو جانا، ناجائز مقدمہ کر دینا، جائیداد یا حق پر قبضہ کر لینا، جادو ٹونہ کرواتے رہنا، زبان سے نقصان دینا وغیرہ۔

**جادو کی تخریب کاریاں 8** رشتہ، صحت، اولاد، کاروبار، معاش، ترقی، عزت، کسی بھی قسم کی بندش و نقصان کرنا۔

**جنات کی ستم ظریفیاں 8** نظر آنا، دباؤ ڈالنا، ڈرانا، آوازیں آنا، چھت پر چلنے پھرنے کی آوازیں آنا، رونے ہنسنے کی آوازیں آنا، چیز یا رقم کا چوری ہونا، چیزوں کا اپنی جگہ سے غائب ہو کر دوسری جگہ سے ملنا، خون پانی تیل وغیرہ کی چھینٹیں پڑنا، گھر میں موجودگی کا احساس ہونا وغیرہ۔

**جسمانی امراض 8** علاج کروانے کے باوجود بیماری کا ٹھیک نہ ہونا، رپورٹس ٹھیک آنے کے باوجود بیماریاں ہونا، ایک بیماری کا ٹھیک ہونا تو دوسری کا لگ جانا، مسلسل گھر میں بیماری کا ڈیرے جمائے رکھنا، بڑی بیماریاں مثلاً کینسر، دل و جگر و دماغ کے امراض وغیرہ۔

**خواتین کے خاص امراض 8** اولاد نہ ہونا، حمل کا اسقاط ہونا یا ہوتے رہنا، صرف لڑکیاں ہونا، اولادِ نرینہ کا حصول، رحم کے ہر قسم کے امراض

**نفسیاتی امراض 8** غصہ، خوف، مایوسی، شہوت، بے سکونی، دہشت، وہم، وساوس کی کثرت، خیالوں میں کھوئے رہنا وغیرہ۔

اگر درج بالا مسائل میں سے آپ کسی مسئلہ یا مسائل کا شکار ہیں یا کوئی اور جائز خواہش یا دنیوی مقصد ہے تو اعتماد کے ساتھ تفصیل سے خط لکھیں، email کریں، فون کریں یا بالمشافہ ملاقات کر لیں۔ عام ملاقات بروز اتوار شام 4 بجے تا 7 بجے کی جاتی ہے۔

مولانا محمد عرفان 0321-4661681 (اوقات: دوپہر 2 تا 5 بجے علاوہ جمعہ و اتوار) مولانا سلیم اللہ ظفر 0300-4686217 (اوقات: صبح 8 بجے تا رات 8 بجے علاوہ جمعہ)

## روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان

ruhaniilajgah

+ruhaniilajgah96 ruhaniilajgah

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570 فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772 (صبح 11 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ و اتوار)

darulamal.org/ruhaniilajgah ruhaniilajgah@gmail.com +92-322-7772772

روحانی درسگاہ کی تفصیل darulamal.org/ruhanidarsgah

# درود شریف کے اعمال برائے نکاح و شادی

مرتب: مولانا محمد عرفان صاحب

## رشتہ کے لیے

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہوتی ہو، منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو یا سرے سے کوئی رشتہ ہی نہ آتا ہو یا اگر رشتہ آتا ہو تو کوئی بھی بات طے نہ ہوتی ہو، رشتہ والے ناپسند کر کے چلے جاتے ہیں تو ایسی صورت میں بھی درود شریف کی تلاوت اس مشکل سے نجات دلا دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ مدد فرماتا ہے اور درود شریف کی برکت سے دلی مراد جلد ہی پوری ہو جاتی ہے۔

چنانچہ جو کوئی یہ چاہے کہ کسی اچھی اور نیک جگہ پر اس کا نکاح ہو جائے اور اس معاملے میں اسے کامیابی نصیب ہو، اس کا گھر بس جائے تو اسے چاہیے کہ وہ نماز فجر اور نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد کسی سے کلام نہ کرے، چالیس یوم تک ہر روز بلا ناغہ ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر ہی مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور کوئی اچھا اور نیک رشتہ آ جائے گا۔

اگر بالفرض چالیس یوم تک مقصد پورا نہ ہوتا ہو تو مایوس نہ ہو، اس عمل کو مزید چالیس یوم تک جاری رکھے۔ بفضل باری تعالیٰ ضرور مقصد میں کامیابی ہوگی اور جلد ہی کسی اچھی جگہ نکاح ہو جائے گا اور اچھے طریقے سے شادی کا مرحلہ کامیابی کے ساتھ طے پا جائے گا۔

## نکاح کے لیے

اگر کسی کی بیٹی کنواری ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی جلد از جلد کسی اچھی جگہ پر شادی ہو جائے، اس کے لئے وہ بہت تگ و دو کرتا ہو مگر کسی بھی جگہ سے رشتہ کا پیغام نہ آتا ہو تو چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے، اس کے بعد قبلہ رو بیٹھ کر توجہ و یکسوئی کے ساتھ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کا اسم حسنیٰ ''یَا لَطِیْفُ'' ایک سو مرتبہ پڑھے، پہلے و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے، اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور وہ شخص بیٹی کے فرض سے بہ حسن و خوبی سبکدوش ہو جائے گا۔

## رشتہ کے لیے

اگر کسی لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو تو اسے چاہئے کہ دو رکعت نماز نفل پڑھے پھر ایک سو مرتبہ اس درود شریف کا ورد کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ماہ کے اندر اندر مراد پوری ہو جائے گی۔ اس درود کو درود بوصیری بھی کہا جاتا ہے۔

درود شریف یہ ہے:

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

یا اس طرح پڑھیں:

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

## رشتہ کے لیے

جس بچی کی شادی نہ ہوتی ہو، اسے وہ انگشتری پہنائے جس میں درود بوصیری کندہ ہو تو جلد رشتہ آئے گا۔

# ہر طرح کی مشکلات سے نجات پانے کا خاص وقت

## عطارد تثلیث زحل کے وقت کا خاص عمل

مولانا محمد عرفان صاحب

عطارد تثلیث زحل کا وقت ''حل المشکلات'' کا ایک خاص وقت ہے۔ اس وقت میں ایسے اعمال کرنے چاہئیں، جو مشکلات سے نجات حاصل کرنے کے لیے ہوں۔ ایسے تعویذات اور الواح بنانی چاہئیں، جو ہر طرح کی مشکلات سے نجات حاصل کرنے کے لیے بنائی جاتی ہیں۔

### عمل کا وقت

29 مارچ ۲۰۱۶ء کو رات 8:21 پر ابتداء ہوگی اور 30 مارچ ۲۰۱۶ء کو رات 7:54 پر خاتمہ ہوگا۔ اس دورانیہ میں عمل کا آغاز ساعتِ عطارد یا زحل میں کرنا ہے۔ متعلقہ بخورات جلانے ہیں۔

### عمل کا طریقہ

ساعتِ عطارد یا زحل کا آغاز ہوتے ہی عمل کا آغاز کریں۔ باوضو پاک وصاف کپڑے پہنیں۔ متعلقہ بخور جلائیں۔ درج ذیل اعمال میں سے کوئی بھی عمل کر لیں۔

1. چار سیر پانی کو آگ پر گرم کرنے کے لیے رکھیں۔ پانی میں ایک پرچہ پر یہ نام لکھ کر ڈال دیں: ''قارون۔ فرعون۔ ابلیس۔ شداد۔ نمرود''

پھر اسی پانی کے پاس بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ باوضو یہ آیت پڑھیں:

اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ﴿۱۵﴾ (المزمل:۱۵)

پانی گرم ہوتا رہے اور آپ پڑھتے رہیں۔ عمل مکمل کرنے کے بعد اپنی مشکل سے خلاصی کی دعا مانگیں اور آگ بند کر کے پانی کو گھر سے دور کسی ویرانے میں گڑھا کھود کر ڈال دیں۔

2. اگر کوئی بڑی مشکل ہے اور فوری خلاصی مطلوب ہے۔ پڑھنے والے بھی زیادہ افراد ہیں تو اس خاص وقت کے دوران سورۂ یٰسین کا ختم پڑھیں۔ سب لوگ اول و آخر گیارہ بار درود ابراہیمی پڑھیں اور درمیان میں سب مل کر اکتالیس بار سورۂ یٰسین پڑھیں۔ پھر جو بھی پڑھنے والوں میں زیادہ متقی اور پرہیزگار ہو، وہ مشکل سے نجات کی اجتماعی دعا کروادے۔

### عمل کون لوگ کریں؟

یہ عمل ہر اس فرد کو کرنا چاہئے، جو مشکلات میں پھنسا ہوا ہو اور کسی طرح بھی مشکلات سے نجات نہ مل رہی ہو۔ مثلاً

** ناجائز مقدمہ میں پھنس گیا ہو۔

** دفتر میں کوئی الزام لگ گیا ہو اور نوکری سے نکالنے کا ڈر ہو۔

** کسی جگہ کاروباری مال پھنس گیا ہو اور نقصان ہونے کا ڈر ہو۔

** دشمن پیچھے پڑا ہو اور نقصان دینے کے درپے ہو۔

** کسی کا ضامن بنا ہو اور اب ضمانت کی وجہ سے خود پھنس رہا ہو۔

** قرض وصول کرنے والے حد سے زیادہ تنگ کر رہے ہوں۔

** کوئی گمشدہ یا اغواء کر لیا گیا ہو۔

** میاں بیوی میں نوبت طلاق تک پہنچ گئی ہو۔

** دانستہ یا نادانستہ کسی کا نقصان کر بیٹھا ہو اور اب مشکل میں گرفتار ہو۔

** ساحر پیچھے پڑ گئے ہوں اور جان نہ چھوڑتے ہوں۔

الغرض، ہر فرد اپنی مشکل کے مطابق ان اعمال کو کر سکتا ہے۔

### عمل کی اجازت

اس عمل کی ہر کسی کو عام اجازت ہے۔ ہر کوئی اپنی مشکلات سے نجات حاصل کرنے کے لیے یہ اعمال کر سکتا ہے۔

"انسان کا کام تدبیر کرنا ہے نتیجہ مرتب کرنا صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے، لہٰذا رجوع الی اللہ کبھی نہ چھوڑیں"

**سفر اور رزق کی بندش:۔** کاروبار نہ چلنا، ملازمت کا نہ ملنا یا مل کر چھوٹ جانا، کاموں کے بنتے بنتے بگڑ جانا، بیرون ملک جانے میں رکاوٹ اور بندش کا سامنا۔

**گھریلو مسائل:۔** خاوند، بیوی اور بچوں میں ناچاقی اور طلاق تک نوبت۔

**رشتوں کی بندش:۔** جوان اولاد کے رشتے نہ ملنا، پسند نہ آنا یا پسند کے بعد انکار ہو جانا، منگنی کے بعد نکاح یا نکاح کے بعد رخصتی میں رکاوٹ۔

**صحت کی بندش:۔** بیماری کا علاج کے باوجود ٹھیک نہ ہونا یا بار بار بیمار ہونا، تمام لیبارٹری ٹیسٹ کے درست ہونے کے باوجود بھی صحت کا بحال نہ ہونا۔

**اولاد کی بندش:۔** اولاد کا نہ ہونا یا پیدا ہو کر مر جانا، پیدائشی طور پر بچوں میں مختلف قسم کی بیماریاں پیدا ہونا، صرف لڑکیاں ہی پیدا ہونا، نرینہ اولاد کیلئے۔

**اولاد کے مسائل:۔** نافرمانی، بدزبانی، دیگر غلط عادات اور سوسائٹی کے شکار افراد۔

**معاشرتی مسائل:۔** قرض کی ادائیگی، کسی شخص کا جائز کام میں رکاوٹ بننا، قرض واپس نہ کرنا، دشمن ہو جانا، پیسے یا چیزیں مثلاً دکان، مکان پر قبضہ کر لینا وغیرہ۔


**تدبیر ہماری تقدیر تمہاری**

نوٹ ملاقات کیلئے فون پر وقت ضرور طے کر لیں

اب مولانا صاحب ہفتہ کے 7 دن مریضوں سے ملاقات کریں گے۔

کشائش رزق، بندش کاروبار، بندش رشتہ و ہر قسم کی بندش اور تمام پریشانیوں کے حل کیلئے اعتماد سے رابطہ فرمائیں۔

طبیب روحانی و جسمانی
مولانا ڈاکٹر علی آفاق
(ڈی۔ایچ۔ایم۔ایس)

**خیر و برکت:۔** گھر، دکان، فیکٹری اور دفتر کی خیر و برکت کیلئے

Mobile: 0321-4168008
www.afaqspiritualclinic.com
facebook.com/afaqspiritualclinic
77/C، ماڈل ٹاؤن لاہور۔


## گھر بیٹھے "اسمِ اعظم کورس" کریں
ہر کوئی کر سکتا ہے

اسمِ اعظم کو عموماً صرف نام کے اعداد نکال کر ہی معلوم کیا جاتا ہے اور بہت سے پہلو نظر انداز کر دئے جاتے ہیں جن کی وجہ سے اس اسمِ اعظم کا خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اسمِ اعظم معلوم کرنے کے لئے متعدد پہلو مدِ نظر رکھنے پڑتے ہیں۔ تب جا کر اسمِ اعظم صحیح طور پر معلوم ہوتا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ ماہرانہ طور پر اسمِ اعظم معلوم کر سکیں گے۔ اسمِ اعظم کو استعمال کرنا، پڑھنا اور اس کی مختلف طرح سے چلّہ کشی کرنے کے طریقے بھی سیکھ سکیں گے۔ کورس کی فیس: روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لئے **2100** روپے، رسالے کے ممبران کے لئے **2600** روپے، غیر ممبران کے لئے **3100** روپے۔

**نوٹ: صرف موجودہ ممبران اور طالب علم رعایت لے سکتے ہیں۔**


روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com


## نورانی مندرہ
ھدیہ 7100 روپے

ہر طرح کے جادو اور جنات سے نجات اور ہر طرح کے عمل کو واپس کرنے کا خاص عمل۔ یہ وہ واحد عمل ہے جو ہر قسم کے مندروں کا بھی توڑ ہے۔ اس کے عامل پر آسانی سے جنات اور جادو کا حملہ نہیں ہوتا۔ اور چھوٹے جنات و شیاطین تو اس کے عامل سے مقابلہ ہی نہیں کرتے، بھاگ جاتے ہیں۔

جادو، جنات کے اثرات کے علاوہ پیچیدہ قسم کی بیماریوں کے لیے بھی مجرب ہے۔ خاص کر وہ بیماریاں، جو جادو اور جنات کی وجہ سے بنی ہوں۔ اس عمل کا بھی چلہ کرنا ضروری ہے۔


روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
WhatsApp WeChat Viber icq fring LINE +92-322-7772772

# نوروز عالم افروز کا تہوار کیا ہے؟

صفدر ہمدانی (لندن)

**فارسی، عربی اور اردو کے مختلف مضامین سے حاصل کردہ معلومات کی بنیاد پر تحریر کردہ ایک معلوماتی تحقیقی مضمون**

فارسی کے اس لفظ کا لغوی معنی ہے ''نیا دن''۔ نوروز سال نو اور بہار کا ایک ساتھ استقبال ہے اور یہ دن مغربی چین سے ترکی تک، کروڑوں لوگ 20 مارچ کو مناتے ہیں۔ نوروز شمسی سال کے آغاز اور بہار کی آمد کا جشن بھی ہے اور ایران، افغانستان، تاجکستان، ازبکستان، پاکستان، بھارت کے کچھ حصوں اور شمالی عراق اور ترکی کے کچھ علاقوں میں کیلنڈر سال کا نقطہ آغاز بھی۔

لوگ جشن کے اس وقت پر ایک دوسرے کو مبارک باد دیتے اور زور شور سے گاتے بجاتے ہیں اور اسے عید کے تہوار کی طرح منایا جاتا ہے اور اس کے ساتھ آنے والے نئے سال میں سلامتی اور ترقی کی دعائیں کی جاتی ہیں۔

ماہر فلکیات کے لیے اب نوروز کے بالکل صحیح وقت کا تعین کرنا بھی ممکن ہو گیا ہے مثلاً اس سال 20 مارچ 2016 بروز اتوار اس کا وقت پاکستان کے معیاری وقت کے مطابق صبح 9 بج کر 30 منٹ 07 سیکنڈ ہوگا۔ یاد رہے کہ اس وقت کو تحویل آفتاب کا وقت کہا جاتا ہے۔

اہل تشیع کے ہاں روایت ہے کہ اسی نوروز کے دن بارہویں امام حضرت مہدی ابن العسکری دنیا میں ظہور فرمائیں گے اور اسی طرح اسلامی تاریخ میں تقویم کے اعتبار سے نوروز ہی کا دن ہے جب پہلی بار دنیا میں سورج طلوع ہوا، درختوں پر شگوفے پھوٹے، حضرت نوحؑ کی کشتی کوہ جودی پر اتری اور طوفانِ نوح ختم ہوا، نبی آخر الزمان ﷺ پر نزول وحی کا آغاز ہوا، حضرت ابراہیمؑ نے بتوں کو توڑا اور مقام غدیر خم پر ولایت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کا اعلان ہوا۔

کئی مسالک میں اس روز کی مخصوص عبادات بھی ہیں جن کا بنیادی وصف آنے والے سال کے لیے خوش بختی، امن وسلامتی اور ترقی کی دعائیں مانگنا اور گزرے ہوئے وقت کے لیے رب العزت کا شکر ادا کرنا ہے۔

آیئے نوروز کی تاریخ پر ایک مختصر سی نظر ڈالتے ہیں کہ اس دن گولڈ فش نوروز کی علامت بھی سمجھی جاتی ہے۔

ہزاروں برس پہلے قدیم فارس میں شروع ہونے والا یہ تہوار موسم سرما کے اختتام پر زندگی کے ازسرنو جاگنے کی نوید دیتا ہے۔ یہ زرتشت مذہب کا حصہ بھی رہا اور پھر اسلامی سلطنت کا بھی۔ کہا جاتا ہے کہ بیماری اور بدقسمتی سے پیچھا چھڑانے کے لیے آگ کے الاؤ کو پھلانگنا اور اس جیسی کئی رسومات ایران کے زرتشتی ورثے کا حصہ سمجھی جاتی ہیں۔ قدیم فارس میں زرتشت تہذیب زندگی کی تخلیق کا جشن اپنے دیوتا اہورامزدا کو بھینٹ چڑھا کر منایا کرتی تھی۔

قدیم زمانے میں سیانوں کا خیال تھا کہ سورج زمین کے گرد گردش کرتا ہے اور نوروز ہر سال کے دوران آنے والا وہ مقام یا وقت ہے، جب سورج برج دلو کو چھوڑ کر برج حمل میں داخل ہوتا ہے اور اس لیے اس مقام یا مرحلے کو موسم بہار کا مقام اعتدال بھی کہا جاتا ہے۔ گویا دوسرے الفاظ میں نوروز سخت موسم سرما کے بعد موسم بہار کی نوید ہے۔

ایران میں چونکہ نوروز کا تہوار سرکاری طور پر منایا جاتا ہے اور ملک بھر میں عام تعطیل ہوتی ہے، حکومتی دفاتر پانچ دن کے لیے بند رہتے ہیں اور لوگ دو ہفتے تک خاندان کے افراد اور دوستوں کے ساتھ تفریح کرتے ہیں اور دعوتیں اڑاتے ہیں۔

ایران میں نئے سال یا نوروز کا جشن تیرہ دن تک منایا جاتا ہے اور عام تعطیل ہوتی ہے۔ ان چھٹیوں کا تیرہواں دن منحوس گردانا جاتا ہے اور خاندان کے افراد اس دن گھر چھوڑ کر باہر نکل جاتے ہیں اور پورا دن گھر سے باہر کھانے پینے اور کھیلنے کودنے میں گزار دیتے ہیں اور اس طرح وہ اپنی

تعطیلات کا اختتام مناتے ہیں۔

افغانستان میں چند برس سے دوبارہ یہ تہوار اہتمام سے منایا جاتا ہے کیونکہ طالبان انتظامیہ نے اس تہوار کو غیر اسلامی قرار دے کر ممنوع قرار دیا تھا۔اب نہ صرف وہ پابندی اٹھالی گئی ہے بلکہ ملک کے عبوری رہنما خود نوروز کے اہتمام میں آگے آگے ہیں۔

وسطی ایشیا میں نوروز منانے کا رواج سوویت یونین کے ٹوٹنے کے بعد ہی شروع ہوالیکن اب تک لوگ اس کے نہ صرف عادی ہو گئے ہیں بلکہ آذربائیجان میں تو رسومات کئی ہفتے پہلے ہی شروع ہو جاتی ہیں۔نوروز سے بہت پہلے ہی جگہ جگہ لوگ آگ کے الاؤ جلا کر اور بچے گھر گھر ٹافیاں مانگ کر اس دن کی تیاری کرتے رہے ہیں۔

پرانے وقتوں کے فارس میں جشن نوروز کا آغاز توپ داغ کر کیا جاتا تھا اور ریاست کا سربراہ قوم سے خطاب کیا کرتا تھا۔ایران میں یہ رواج اب بھی قائم ہے۔ایرانی نوروز کے رواج سوفرے ہفت سین یا سین سے شروع ہونے والے سات کھانوں کی میز کو ایک تاریخی اہمیت حاصل ہے۔

یہ بھینٹ یا نذرانہ مختلف علامتی اشیاء سے سجی سات سینیوں پر مشتمل ہوتی تھی۔یہ اشیاء زندگی میں سچ،انصاف،مثبت سوچ،اچھے عمل،خوش قسمتی، خوشحالی،سخاوت اور بقاء کی علامت کے طور پر شامل کی جاتی تھیں۔

آج کے دور میں بھی یہ رواج ’سوفرے ہفت سین‘ کی صورت میں زندہ ہے۔سوفرے ہفت سین یا سن کا مطلب سات سین کی میز ہے۔’س‘ اردو کی طرح فارسی زبان کا ایک حرف ہے اور سوفرے کا مطلب میز ہے جس پر سات ایسے کھانے سجائے جاتے ہے جن کے نام حرف ’س‘ سے شروع ہوتے ہیں۔

یہ میز عام طور پر ہاتھ سے بنُے کپڑے سے ڈھانکی جاتی ہے جسے ’ترماہ‘ کہا جاتا ہے۔اس کے اوپر دعاؤں کی کتاب رکھی ہوتی ہے جسے ’کلام اللہ‘ کہتے ہیں اور اس کے علاوہ زندگی کے عکس کی علامت کے طور پہ ایک آئینہ بھی رکھا جاتا ہے۔

ان چیزوں کے ساتھ ساتھ موم بتیاں،کنبہ کے ہر فرد کے نام کا ایک رنگا ہوا انڈا،آنے والے سال میں خوشحالی کی علامت کے طور پر روایتی مٹھائیاں اور روٹی بھی سجائی جاتی ہے۔

نوروز کے وقت سے کچھ پہلے پورا کنبہ اس میز کے گرد بیٹھتا ہے اور گھر کا بڑا دعاؤں کی کتاب سے نئے سال کی دعا پڑھتا ہے۔

اس دوران وہ کتاب کے مختلف صفحوں کے درمیان کچھ رقم بھی رکھتا جاتا ہے جو بعد میں خاندان کے افراد میں تقسیم کر دی جاتی ہے۔یہ شکرانے کا ایک انداز ہے۔پھر ایک روایتی کھانا پیش ہوتا ہے جو مچھلی، چاول، ہرا دھنیا، خراسانی اجوائین اور پیاز پر مشتمل ہوتا ہے۔

میز پر ایک اور اہم چیز سنہری مچھلی کا پیالہ ہے۔قدیم فارس میں یہ عقیدہ بھی رائج تھا کہ نئے سال سے کچھ پہلے یہ مچھلی ساکت ہو جاتی ہے اور نیا سال شروع ہوتے ہی اس میں دوبارہ جان آ جاتی ہے۔

نوروز کا ایک اور دلچسپ رواج آگ پر سے پھاندنا ہے۔آج کل یہ رواج کچھ زیادہ عام نہیں،زیادہ تر کنبے صرف موم بتیاں جلا لیتے ہیں یا لکڑی کی کچھ شاخوں کی مدد سے ایک چھوٹا سا الاؤ جلا لیا جاتا ہے۔یہ رواج قدیم فارس کی یادگار کے طور پر اب بھی رائج ہے۔

اسی دن کے حوالے سے فال گوش ایک اور قدیم روایت ہے جو نوجوان لڑکیاں اپنے ہونے والے شوہروں کے بارے میں جاننے کے لئے اختیار کرتی ہیں۔فال گوش کے لیے ایسی لڑکیاں ایک اندھیرے کونے میں چھپ کر راستے پر آتے جاتے لوگوں کی گفتگو سنتی ہیں اور اس گفتگو کی صحیح تفسیر سے وہ اپنے مستقبل کے بارے میں جان سکتی ہیں۔

سنگ مرمر کی میڈیم کوالٹی تسبیحات قیمت: 150 روپے

مختلف دیدہ زیب رنگوں میں یہ تسبیحات دستیاب ہے۔میڈیم کوالٹی،موٹے دانے، پڑھنے میں آسان۔سنگ مرمر ایک چکنا پتھر ہے۔خانہ کعبہ کا فرش بھی سنگ مرمر کا ہے۔ قائداعظم اور اقبال مرحوم کے مزارات میں بھی سنگ مرمر کا استعمال کیا گیا ہے۔پاکستان کے کئی مقامات پر یہ پتھر دستیاب ہیں۔خوبصورت ماربل کی 32 دانوں والی تسبیحات۔خود استعمال کریں، تحفہ میں دیں اور ثواب دارین حاصل کریں۔

روحانی دکان: 042-35410586, 0334-4312272

# تسخیر بھوت

## حکیم غلام سرور شباب صاحب

تسخیرِ بُھوت کا یہ عمل بھی برادرِ عزیز محترم شاہد الیاس سلیمی جفار کا عطا کردہ ہے۔ ارواح کی تسخیر کے اعمال کا زیادہ تر حصہ فراعنہ کے عہد میں ہوا۔ فراعنہ جو مصری زبان کے فر PHRA یا PRA ہے۔ اس کو فرانسیسی میں PHAROCH، یونانی میں PHAROO، عبرانی میں PARAOH اور انگریزی میں PHARAOH کہتے ہیں۔ مصری زبان کے لفظ ''فر'' کے معنی کتاب کے ہیں۔ یہ مصر کے قدیم بادشاہوں کا لقب تھا۔ عربوں کے مطابق مصر کے اٹھارہویں حکمران خاندان کے بادشاہوں نے سب سے پہلے اس لقب کو اختیار کیا۔ انجیل مقدس میں دس (۱۰) فراعنہ کا ذکر موجود ہے۔

اوّل فرعون جس نے خدا ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔ اسی کے عہد میں اس وقت کے قبطیوں نے مخفی علوم خصوصاً سحر جادو پر بہت کام کیا۔ بالکل انہی کی نقل میں برِ صغیر پاک و ہند میں یہاں آریاؤں نے بھی کیا۔ چنانچہ بھوت پریت، ڈاکنی اور دیگر ارواحِ خبیثہ کے جس قدر بھی اعمال سنسکرت، ہندی یا تامل زبان میں یہاں دستیاب ہیں، سبھی اسی عہد یا اس سے قریب تر عہد کے ہیں۔ البتہ اس کے بعد ان میں مزید تحقیق کا دور جب شروع ہوا تو پھر ان کے خدوخال میں تبدیلی کی گئی۔ چنانچہ ہمارے عہد تک آتے آتے بہت سی تبدیلیوں کے بعد آسان تر طریق پر یہ قواعد ہمیں میسر آئے۔ پھر بھی ایسے اعمال ہیں کہ طبیعت اس طرف مائل نہیں ہوتی۔

تسخیرِ بھوت کا تفصیلی عمل درج ذیل ہے:

عمل عروج ماہ میں بعد از عشاء قبرستان میں بیٹھ کر ایسی جگہ کریں جہاں آپ کے نزدیک مدار کا پودا ہو۔ عمل کا تذکرہ کسی سے نہ کریں ورنہ ناکامی کا منہ دیکھنا پڑے گا البتہ جس استاد کی اجازت یا نگرانی میں کر رہے ہیں اُسے ضرور بتا دیں۔ صبح سویرے طہارت کے بعد بچا ہوا پانی اس مدار کے پودے کی جڑ میں ڈال دیا کریں اور پھر واپسی پر پیچھے مُڑ کر نہ دیکھیں۔ جڑ کے انتہائی قریب بیٹھ کر روزانہ تین (۳) تسبیح پڑھا کریں۔ عمل کی مدت صرف سات (۷) یوم ہے۔

حاضری پر خوب سوچ سمجھ کر عہد و پیمان کریں۔ اسی وقت جتنی مدت پاس رکھنا ہو مقرر کر لیں۔ اس کی حاضری کا قاعدہ اور دیگر کاموں کی تفصیل بھی دریافت کر لیں۔ نشانی لے کر رخصت کر دیں۔ پھر جب بھی کام لینا ہو تنہائی میں حاضر کر کے اس کے ذمہ کام لگا دیں، وہ فوراً کرے گا۔ خلافِ شرع اُمور میں اس سے کام نہ لیں۔

جب بھی وہ حاضر ہو تو اس کی طے شدہ خوراک اس کو دینا ہوگی۔ بعض اوقات حاضری کے وقت عامل کو ڈراتا دھمکاتا بھی ہے، اس سے خوب سختی سے گفتگو کریں ورنہ آپ پر وہ غالب رہ کر پریشان کرے گا۔ عمل با حصار کریں۔ عمل عروج ماہ میں اتوار سے شروع کریں۔ دورانِ عمل ہر وقت بھوت کی حاضری کا تصور رکھیں۔ دورانِ عمل بہت سے چھوٹے چھوٹے بچے وہاں محسوس ہوں گے، ان سے ڈریں مت!! عمل درج ذیل ہے:

''قبراں چٹ مچٹیاں وچ کھیڈن بال، میں بالانوں آکھیا کرپا کروپال۔ کندھاں ڈھا کے آؤ جندرے مار۔ جے بُھوت تساں سچ دے۔ سچ دیو دکھا۔ چلے منتر پھرے واچہ۔ دیکھاں پیر استاد تیرے علم دا تماشہ''

**نوٹ:** بغیر مصنف کی اجازت کے ہرگز عمل کرنے کی غلطی نہ کریں۔

### لڑکا یا لڑکی کا اچھا رشتہ ملے

سید ذیشان نظامی

نماز فجر کے بعد، سورج طلوع ہونے کے بعد بوقت نماز اشراق دو رکعت نماز نفل اس نیت سے پڑھیں کہ اللہ تعالیٰ اس لڑکے یا لڑکی کا اچھا رشتہ ملا دے۔ بعد از سلام اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک سو مرتبہ ''یَا لَطِیْفُ'' پڑھیں۔ ان شاء اللہ بہت جلد رشتہ طے ہو جائے گا۔

# تسخیرِ جنات

## حکیم غلام سرور شباب صاحب

تسخیرِ جنات کے اس عمل کے لیے اصرافِ عام سورۃ الکافرون ہے۔ تسخیرِ جنات کے اس عمل کی ریاضت کے لیے آٹھ (۸) یوم خلوت اختیار کریں۔ عمل عروج ماہ میں شروع کریں اور روزانہ عمل پڑھتے وقت حلتیت کا بخور روشن کریں۔ تسخیرِ جنات کے لیے یہ اسماء ہیں۔ ان کو روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ صبح کے وقت پڑھیں اور ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ عشاء کے وقت پڑھیں: اِیُوشِ۔ بِیُوشِ۔ جِیُوشِ۔ وِیُوشِ۔ حِیُوشِ۔ وَبُوشِ۔ زَیُوشِ۔ حَبُوشِ۔ طَیُوشِ۔

اور روزانہ سوتے وقت اِسے دوہزار (۲۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر سوجایا کریں: اُحْضُرِیْ یَا اَبْجِدَہٗ وَیَا زَوْحَطْ۔

آٹھویں رات تمہارے سامنے ایک مرد اور ایک عورت بغیر سر کے حاضر ہوں گے۔ یعنی صرف ان کا دھڑ ہوگا۔ جس وقت وہ اس شکل میں حاضر ہوں آپ بار بار یہ پڑھیں:

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بِحَقِّ اطحروہ اَنْ تَاْتُوْنِیْ فِیْ اَحْسَنِ صُوْرَۃٍ۔

یہاں تک کہ وہ اپنی اصل ناری شکل میں ظاہر ہو جائیں۔ اس وقت آپ کے پاس ایک انار کی لکڑی ہونی چاہیے، چار (۴) کونوں والی دو (۲) بالشت لمبی جس پر آیۃ الکرسی اور سورۃ اخلاص لکھی گئی ہو۔ اس لکڑی کو اپنے ہاتھ میں لے کر اُن کی طرف کر دیں۔ پس وہ آپ سے دوستی کا عہد کریں گے۔ وہ اپنی اشکال تبدیل کرتے رہتے ہیں۔ ان سے خوف نہ کھائیں۔ آپ کے ہر حکم کی تعمیل کریں گے۔ تمام امور میں معاون ہوں گے۔ دور دراز کی خبریں دیں گے اور آپ کے طلب کرنے پر مختلف چیزیں لا کر دیں گے۔

مگر آپ کے لیے لازم ہے کہ ناجائز امور میں ان سے کبھی بھی معاونت طلب نہ کریں اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہیں۔ اور اپنے عہد کا پاس رکھیں تاکہ وہ ہمیشہ کے لیے مسخر رہیں۔


## دارالعمل چشتیہ کی شائع کردہ 3 اہم روحانی کتب

**۱ اللہ اکسیر عمل قرآنی** — قیمت: 30 روپے

حضرت مولانا محمد سالم قاسمی مدظلہ آستانہ قاسمی دیوبند

پسند فرمودہ: مفتی محمد رفیع عثمانی صاحب مدظلہ

یہ عمل اللہ تعالیٰ کے غیبی خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔ یہ عمل ان اعمال میں سے ہے، جو ہر طرح کے جائز مقصد کے حصول اور ہر طرح کی پریشانیوں سے نجات کیلئے اکسیر ہیں۔

**۲ ۴۰ رَبَّنَا وَ اَللّٰھُمَّ** — ہدیہ: فی سبیل اللہ

قرآن وحدیث کی دعاؤں مع ترجمہ پر مشتمل عظیم الشان مستند کتاب، جس میں بہت سی اہم دعاؤں کو یکجا کیا گیا ہے۔ اس کتاب میں ۴۰ ربنا اور اللھم سے شروع ہونے والی دعائیں درج کی گئی ہیں۔

**۳ دعائے استعاذہ** — ہدیہ: فی سبیل اللہ

آج کے اس پُرفتن دور میں جہاں مختلف فتنے چاروں طرف سے امت مسلمہ کو گھیرے ہوئے ہیں، ان خاص دعاؤں کا مجموعہ ہر طرح کی پریشانیوں، مصیبتوں، آفات وحادثات سے حفاظت کیلئے ازحد ضروری ہے۔

شعبہ نشرواشاعت، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔ پاکستان

042-35410586, 0322-4773786

darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

## شیطان و آسیب کو کمزور کرنے کا خاص قرآنی عمل 50 روپے

ایک ایسا قرآنی عمل، جس کے کرنے سے ہر قسم کے آسیب و شیطان کی طاقت کو کمزور کیا جاسکتا ہے۔ اگر عامل کی روحانی طاقت زیادہ ہو تو وہ اپنی جگہ پر بیٹھے ہوئے دنیا میں کہیں بھی موجود شیطان اور آسیب کے متاثرہ مریض کو دم کر سکتا ہے اور مسلط شیطان اور آسیب کی طاقت کو کمزور کر سکتا ہے۔ شیاطین مقابلہ نہیں کر پاتے اور مجبور ہو کر مریض کو چھوڑ دیتے ہیں۔

ایک بہت مضبوط اور طاقتور رقیہ شرعیہ

شعبہ نشرواشاعت 042-35410586, 0322-4773786

# خواص المفردات

سید شاہ بخاری مرحوم

یہ وہ نادر و نایاب چیز ہے جس کے لئے ہمیں قلمی کتب کا ایک انبار چھاننا پڑا ہے، باوجود اپنی انتہائی مصروفیتوں کے ہم نے یہ گوارا نہ کیا کہ یہ عجیب و غریب چیز پبلک سے پوشیدہ رہ جائے۔ ہم چاہتے ہیں کہ چشمہ فیاض کے پڑھنے والے ساری دنیا کے عاملوں سے بے نیاز ہو جائیں۔ حتیٰ کہ ناچیز کی بھی ان کو کوئی ضرورت باقی نہ رہے۔ موت زیست سب کے ساتھ ہیں۔ مرنے کے بعد لوگ یہ نہیں کہیں کہ کاش سید شاہ بخاری زندہ ہوتے، ان سے تعویذ لکھا لیتے۔ ہم چاہتے ہیں کہ عاشقان عملیات کو ایک ایسی مکمل چیز دے جائیں جو نہایت مختصر ہونے کے ساتھ نہایت ہی جامع ہو اور پھر سہل اس قدر کہ ہر حال میں ہر شخص اسے با آسانی سرانجام دے سکے۔ یوں تو ابھی بڑی بڑی ضخیم کتابیں ایسی موجود ہیں جن کو اس کتاب کی تکمیل کے لیے ہاتھ تک بھی نہیں لگایا گیا۔ لیکن ان ضخیم کتابوں کے عملیات دشوار اور سخت اس قدر ہیں کہ آج کل کے سہل پسند اور آرام طلب لوگ ان سے کوئی فائدہ بھی نہیں اٹھا سکتے۔ دنیا روز بروز زیادہ آرام طلب ہوتی جا رہی ہے۔ اس لئے مناسب یہی معلوم ہوا کہ صرف وہی چیزیں پیش کی جائیں جن سے پبلک ہر حال میں فائدہ اٹھا سکے چنانچہ یہ خواص المفردات بھی انہی آسان چیزوں میں سے ایک ہے۔ جن لوگوں نے دوسری عملیات کی کتابوں کا مطالعہ کیا ہو گا وہ خود اندازہ لگا سکیں گے کہ یہ چھوٹی سی کتاب ہزاروں بڑی بڑی کتابوں سے زیادہ مفید، زیادہ آسان، زیادہ جامع اور زیادہ کارآمد ہے۔

جہاں تک ہمارا خیال ہے، مفرد حروف کے خواص آج تک کسی مطبوعہ کتاب میں نہیں دیکھے گئے۔ اس مضمون میں کسی مطبوعہ کتاب سے کوئی لفظ نہیں لکھا گیا کیونکہ جس عمل کا ہمیں خود علم نہیں کہ وہ کیسا ہے، اسے کس اعتبار اور بھروسہ پر دنیا کے سامنے پیش کیا جائے۔ اس میں صرف وہی چیزیں درج ہیں جو ہمارے اپنے خاندان میں ہمیشہ زیر عمل رہی ہیں اور انہی مستند چیزوں میں مفردات کے خواص بھی شامل ہیں جو حسب ذیل ہیں۔

### ا......روز جمعہ

(۱) جمعہ کی رات کو گیارہ بار ''ا'' لکھ کر اپنے ساتھ رکھو۔ اس کے بعد بادشاہ، وائسرائے، گورنر یا کسی حاکم کے پاس جاؤ، وہ تمہاری عزت کرے گا تم ان کی نظروں میں معزز ہو گے۔ دل میں نرمی اور روشنی پیدا ہو گی۔ دل سے تردد اور شبہات دور ہوں گے۔ ہر قابل پذیرائی حاجت پوری ہو گی لیکن لکھتے وقت ان دو ناموں کو متواتر پڑھتے رہو'' یا سبحان یا اللہ ''۔

### ب......روز یکشنبہ

(۲) یکشنبہ کے روز بارہ بار ''ب'' لکھو۔ پڑھتے ہوئے چاند کا زمانہ ہو۔ اور جو شخص متکبر، مغرور اور لوگوں کو ستانے والا ہو، اس کا غرور توڑنے اور لوگوں کو اس کے ظلم سے محفوظ رکھنے کے لئے اور اس کے دل میں ظلم کی جگہ رحم اور ہمدردی پیدا کرنے کے لئے اس متکبر اور ظالم شخص کے مکان میں کسی مناسب جگہ عمل ب کو دفن کر دو تا کہ اس کا ظلم ٹوٹ جائے اور وہ رحمدل بن جائے۔

اگر کسی سے دوستی کرنی چاہو تو ایسے وقت جبکہ وہ باتیں کر رہا ہو، بارہ (ب) لکھ کر اپنے پاس رکھ لو، شخص عزیز دوست بن جائے گا۔

اور اگر کسی مریض کو صحت نہیں ہوتی تو یہی (ب ۱۲ عدد) چینی کے پیالے میں لکھو اور پانی سے دھو کر مریض کو پلاؤ یا اس نقش شدہ پیالے میں دوا مریض کو پلاؤ شفا پائے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ ب لکھتے وقت یہ نام کثرت سے پڑھو'' یا حیی۔ یا اللہ۔ یا رحمٰن''۔

### ت......روز چہارشنبہ

(۳) چہارشنبہ کے دن چار سو دس ''ت'' لکھو جس وقت کہ سورج ڈوب رہا ہو۔ اس کے کھانے سے دل کی کدورتیں دور ہوں گی۔ حافظہ ترقی کرے گا۔ علم حاصل ہو گا۔ جو سبق یاد کیا جائے گا۔ فراموش نہ ہو گا۔ (بچوں اور طالب علم لڑکوں کے لئے بہت مفید ہے)

اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہے تو لکھ کر قرآن میں رکھو۔ لکھتے وقت یہ نام کثرت سے متواتر زبان پر جاری رہیں ''یا قیوم یا واحد''۔

### ث......روز سہ شنبہ

(۴) سہ شنبہ کے دن بوقت زوال (یعنی جب آفتاب نصف النہار سے گزر رہا ہو) پانچ سو ''ث'' لکھو اور گھر کی دیوار میں لٹکا دو۔ جو کام شروع کرو گے اس میں متزلزل نہ ہو گے اور ثابت قدم رہو گے۔

اگر کسی عورت کا شوہر ناراض ہو گیا ہو اور بات نہ کرتا ہو تو اسے چاہیے کہ اپنے شوہر کو (پانچ سو ''ث'' بطور تعویذ) لکھ کر پانی کے پیالے میں پلا وے۔ آپس میں صلح ہو جائے گی اور آئندہ کبھی جنگ نہ ہو گی۔ لکھتے وقت ان ناموں کو برابر پڑھنا چاہیے ''یادائم یا حمید''۔

## ج......روز سہ شنبہ

(۵) سہ شنبہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت (53) ''ج'' لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو۔ حاسد لوگوں کی زبان اس کے مال اور کام پر بند ہو جائے گی۔ دشمن مائل بدوستی ہو جائیں گے۔ تمام جائز خواہشیں اور حاجتیں پوری ہوں گی، عمر میں برکت ہو گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام کثرت سے پڑھو ''یا بارُ یا کبیر''۔

## ح......روز پنجشنبہ

(۶) شب پنجشنبہ کو جبکہ چاند چڑھنے والا ہو۔ اٹھارہ ''ح'' لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو۔ کوئی جادو اثر نہ کرے گا۔ کوئی تکلیف نہ پہنچے گی۔ بیماری سے محفوظ رہو گے۔ حلال رزق پاؤ گے۔ اگر کوئی مشک وزعفران سے لکھ کر اور حریر یا کسی عمدہ کپڑے میں لپیٹ کر اور سفید موم سے موم جامہ کر کے دانت کے نیچے دبائے اور سو رہے تو رات کو تمام قسم کی روحوں کو خواب میں دیکھ سکتا ہے۔ لیکن ڈرے نہیں۔ اگر ڈر گیا تو موت کا اندیشہ ہے۔ لکھتے وقت یہ دو نام پڑھتا رہے ''یا باری یا زاکی''۔ (چاہئے کہ 40 سال سے کم عمر کے لوگ روحوں کو دیکھنے کی کوشش نہ کریں)۔

## خ......روز یکشنبہ

(۷) یکشنبہ کے دن آخر ماہ میں پاک اور تنہائی کی جگہ میں بیٹھ کر چھ سو دس بار ''خ'' لکھو اور اپنے گھر میں کسی پاک مقام پر رکھو دو۔ اگر کسی سے کچھ کام ہو گا تو پورا ہو جائے گا۔ اگر ظالم شخص کے ہاتھ میں گرفتار ہو تو خلاصی پاؤ گے۔ دشمن دب جائیں گے اور انہیں کوئی مشکل مصیبت آ پڑے گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام کثرت سے پڑھو ''یا کافی یا نقی''۔

## د......روز چہار شنبہ

(۸) چہار شنبہ کو آدمی رات کے وقت کسی ایسی جگہ جہاں کوئی دوسرا آدمی نہ ہو یا ہوں تو سو رہے ہوں تو مشک وزعفران سے 35 ''د'' لکھو اور اپنے پاس محفوظ رکھو۔ ہمیشہ دست و دل کشادہ رہے گا اور لوگ عزت کی نظر سے دیکھیں گے اور قابل اعتبار سمجھیں گے اور اگر قرضدار ہو تو قرض سے نجات پاؤ گے لکھتے وقت ان دو ناموں کا ورد کرو ''یا حنان یا منان''۔

## ذ......روز شنبہ

(۹) شنبہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت اکیلی مسجد میں بیٹھ کر سات سو اکتیس ''ذ'' لکھو اور پاک مقام میں یا مسجد کے کسی کونے میں دفن کرو۔ اگر مال کسی خطرے کی جگہ میں ہے تو محفوظ رہے گا اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ لکھتے وقت کثرت سے ان دونوں ناموں کو پڑھنا چاہیے ''یا دیان یا خالق''۔

## ر......روز دوشنبہ

(۱۰) دوشنبہ کی رات کو جبکہ چاند مکمل ہو چکا ہو پچاس ''ر'' (دو جگہ 20-20 اور ایک جگہ 10) لکھیں۔ اپنے پاس رکھنے سے جائز عشق میں جانبین سے اضافہ ہو گا۔ عجائبات دیکھنے میں آئیں گے۔ حاکم و رئیس کی نظروں میں معزز ہو گا اور مصائب سے محفوظ رہے گا۔ لکھتے وقت کثرت سے پڑھو ''یا رحیم یا تام''۔

## ز......روز شنبہ

(۱۱) شنبہ کے دن شام کو سورج ڈوبتے وقت 70 ''ز'' لکھ کر پرانے قبرستان میں دفن کرنے سے چند علوم معرفت اس پر ایسے منکشف ہوں گے جو مخلوق سے پوشیدہ ہیں لیکن ان علوم سے واقف ہو کر عمل پڑھنے والا جلد ہی ہلاک ہو جائے گا۔ لکھتے وقت یہ دو نام کثرت سے پڑھے جائیں ''یا مبدئُ یا علام''۔ یہ سلسلہ حروف میں درج کر دیا گیا ہے۔ لیکن کسی کو میری طرف سے اجازت نہیں ہے۔

## س......روز جمعہ

(۱۲) جمعہ کے روز دو ہزار ''س'' لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو۔ اگر وطن سے جدا ہو جلد وطن نصیب ہو۔ کاموں میں فتح و نصرت پاؤ۔ خطرات سے محفوظ رہو۔ دیکھنے والے مرعوب ہوں اور حاسدین کی زبانیں برائی پر نہ کھلیں۔ لکھتے وقت برابر پڑھتے رہو ''یا حلیم یا معید''۔

## ش......روز چہار شنبہ

(۱۳) چہار شنبہ کے دن تین ہزار ساٹھ بار ''ش'' لکھو اور کام میں جا کر طشت کے پانی میں گھول دو اور اس پانی سے غسل کرو، مال و دولت حاصل ہو گی۔ اس عمل

کے بعد ہمیشہ پاک رہنا نہایت ضروری ہے۔ ورنہ دولتمندی دوریشی میں تبدیل ہو جائے گی۔ لکھتے وقت یہ دونام برابر پڑھتے رہو"یاحمید یاعزیز"۔

## ص......جمعہ

(۱۴) شب جمعہ چینی کے برتن میں پچانوے"ص" مشک وزعفران سے لکھ کراس میں پانی پیوحتیٰ کہ پیالہ صاف ہوجائے۔ اگرکسی نے کچھ کردیا ہے یعنی مردانگی کو باندھ دیا ہے تو کھل جائے گی یا عورت کی نسوانیت کو باندھ دیا ہے تو حمام میں جاکر سر پر اس پانی کو ڈالے۔ جس میں یہ عمل گھلا ہوا ہے تو کشادگی ہوگی اور بندش کھل جائے گی۔ اگر دو گروہوں میں جنگ ہے تو صلح ہوجائے گی یا برابر رہیں گے۔ کسی کو شکست و فتح نہ ہوگی لکھتے وقت یہ دونام پڑھتے رہو"یاقاھر یاقریب"۔

## ض......شنبہ

(۱۵) شنبہ کی رات کو آٹھ سو پانچ"ض" لکھو اور انار کی لکڑی پر باندھ دو، جس طرح علَم ہوتا ہے اور ایک خالی مکان کی اس دیوار میں جو قبلہ کی طرف ہو پوشیدہ کردو۔ اگر تم نے کسی کے پاس کوئی امانت رکھی ہے اور وہ انکاری ہوگیا ہے تو آپ کی امانت واپس کردے گا۔ اس کی بدنیتی دوستی میں تبدیل ہوجائے گی بشرطیکہ قرآن کے درمیان اسی عمل کو رکھ دیا جائے۔ لکھتے وقت یہ نام پڑھتے رہو "یاحنل یانور"۔

## ط......جمعہ

(۱۶) جمعہ کی رات کو مشک وزعفران سے نوے"ط" لکھو اور پاک وصاف ہو کر درود شریف پڑھتے ہوئے سر کے نیچے رکھ کر سو جاؤ۔ خواب میں پیغمبر خدا ﷺ کا دیدار فرحت آثار میسر ہوگا۔ اگر اس عمل کو شمشیر پر کندہ کرایا جائے تو اس کی ہر ضرب کارگر ہوگی۔

بیان کیا جاتا ہے اور قدیم قلمی کتب میں درج ہے کہ ضحاک بادشاہ کی شمشیر پر کندہ تھا اور اس سے بہت کام لیا کرتا تھا۔ اگر اسی نقش کو قرآن کریم میں رکھا جائے تو دشمن کی تباہی کا موجب ہوگا اور اگر اپنے پاس رکھا جائے تو لوگوں کی نظروں میں عزیز ہو اور مال و دولت سے بہرہ اندوز ہو اور جس پاک مقصد کے لئے اس کو نیک نیتی سے لکھا جائے اس میں کامیابی نصیب ہو۔ لکھتے وقت ان دوناموں کا ورد جاری رہے"یاعلی یاقدوس"۔

## ظ......پنجشنبہ

(۱۷) پنجشنبہ کی رات کو نو سو"ظ" لکھو اور چینی کے پیالے میں گھول کر مریض کو پلادو۔ بفضل ایزدی جلد شفایاب ہوگا۔ لکھتے وقت یہ دونام پڑھتے رہو "یامبدی یاجلیل"۔

## ع......روز پنجشنبہ

(۱۸) پنجشنبہ کے دن تین ہزار"ع" لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو (بعد نماز فجر یا بعد نماز عصر بہتر اوقات ہیں)۔ شہرت ایسی نصیب ہوگی کہ سارے ملک میں مشہور ہوجاؤ گے اور ایمان کامل نصیب ہوگا اور عمل کرنے والے پر کوئی غصہ اور قہر نہ کرسکے گا۔ لکھتے وقت یہ دونام برابر پرھتے رہو"یامحمود یاکریم"۔

## غ......جمعہ

(۱۹) جمعہ کے دن ایک ہزار ساٹھ"غ" لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے انسان کسی کا محتاج نہیں رہے گا اور تمام نیک ارادوں میں برکت ہوگی۔ اور دشمنوں کی زبان بندی ہوجائے گی۔ اور عجائبات دیکھنے میں آئیں گے۔ لکھتے وقت یہ دونام بہت زیادہ پڑھنے چاہئیں"یاعظیم یاعجیب"۔

## ف......چہارشنبہ

(۲۰) چہارشنبہ کے دن نو"ف" لکھو۔ خداوند کریم دینی و دنیوی مقاصد پورے کرے گا۔ دینوی مقاصد میں خلاف دین بات کوئی نہ ہو۔ یہ جائز اور پاک مقصد کے لیے ہے۔ لکھتے وقت یہ ایک نام کثرت سے پڑھنا چاہئے "یاغیاثُ"۔

## ق

(۲۱) ایک سو اکیاسی"ق" لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے قید وبند سے نجات ملے گی اور روزی کشادہ ہوگی۔ لکھتے وقت یہ دونام پڑھنے چاہئے"یا ملک یامھیمن" (وقت کی قید نہیں)۔

## ک

(۲۲) ایک سو ایک"ک" لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے تمام رنج ومصائب سے چھٹکارا نصیب ہوگا اور امداد خداوندی لکھنے والے کے کاموں میں شامل ہوگی۔ اس کو ہر وقت لکھ سکتے ہیں۔ لکھتے وقت یہ دونام پڑھو"یاکلیم یاکریم"۔



darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyaat.blogspot.com magazine@darulamal.com

## ل......چہار شنبہ

(۲۳) چہار شنبہ کی آدھی رات کے وقت بہتر (۷۲) ''ل'' لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے مکاروں کے مکر سے محفوظ رہو گے اور کوئی شخص اونچی آواز سے تمہارے سامنے بات بھی نہ کر سکے گا۔ لکھتے وقت یہ نام پڑھتے رہو''یا شکور''۔

## م......روز جمعہ

(۲۴) جمعہ کے دن آفتاب نکلنے سے پہلے نوے ''م'' لکھ کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھنے سے جس شخص سے جو کام ہو گا پورا ہو گا اور اگر باغ یا کھیت میں لٹکایا جائے تو اس میں برکت ہو گی اور آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رہے گا۔ لکھتے وقت یہ دو نام ورد زبان رہیں''یا خالق یا محیط''۔

## ن......سہ شنبہ

(۲۵) سہ شنبہ کی رات کو ایک سو تیس یا تین ہزار ''ن'' لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے علم سیکھنا آسان ہو جائے گا۔ بزرگوں سے جلال و بزرگی میں حصے ملے گا۔ امراض سے حفاظت میں رہو گے اور اللہ تعالیٰ کی نعمتیں میسر ہوں گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام ضرور پڑھتے رہو''یا احیا یا علا''۔

## و......روز جمعہ

(۲۶) جمعہ کے دن تیرہ ''و'' لکھ کر قرآن شریف میں رکھنے سے ہر وہ مقصد جس کے لئے یہ عمل لکھا گیا پورا ہو گا۔ لکھتے وقت چاہئے کہ دو نام زبان پر جاری رہیں''یا حلیم یا شکور''۔

## ہ

(۲۷) پندرہ ''ہ'' لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے بعض باتیں خواب میں اس پر منکشف ہوں گی اور اسرار غیبیہ سے آگاہی نصیب ہو گی (افسوس کہ اس حرف کے عمل کا دن اور وقت نہ معلوم ہو سکا۔ اس لئے اس سے پورا فائدہ اٹھانا دشوار ہے۔ بہر نوع تسلسل میں لکھ دیا گیا ہے اگر کسی عامل کامل یا خدا رسیدہ بزرگ کی نظر سے یہ کتاب گزرے اور اسے اس عمل کے متعلق مزید معلومات ہوں تو مستند کتاب کا حوالہ دے کر ہمیں مشکور فرمائیں۔ (بخاری)

لکھتے وقت پڑھو''یا کبیر یا کبیر یا ھادی''۔

## ی

(۲۸) بیس عدد ''ی'' لکھ کر اپنے پاس رکھو تمام حاجتیں پوری ہوں گی اور جو کام دوسرے سے حروف سے پورے ہوں گے۔ تقریباً وہ سب حرف ''ی'' سے بھی پورے ہوتے ہیں۔ لیکن جو بات جدا جدا حرفوں کے خواص میں ہے وہ صرف ایک ہی سے بہمہ وجوہ پورے ہونے کسی قدر مشکل نظر آئیں گے۔ اس لئے بہتر یہی ہے کہ جو حرف جو خاصیت رکھتا ہے اس سے اسی کے مطابق فائدہ اٹھایا جائے۔ حروف ''ی'' چونکہ آخری حروف ہے۔ اس لئے اس میں دوسرے حروف کے خواص بھی کسی مناسب حد تک موجود ہیں۔ لکھتے وقت پڑھو''یاسلام یا دائم''۔ وقت اور دن کی کوئی قید نہیں ہے۔

## لکھنے کی ترکیب

اگر تمام عملیات مشک و زعفران سے لکھے جائیں تو زیادہ مؤثر ہو سکتے ہیں۔ نیز نقوش یا عمل کے وقت غذا کو بھی مد نظر رکھا جائے تو مناسب ہو گا۔ بعض نقوش اور بعض عملیات میں تو لازماً خیال رکھنا پڑتا ہے اور بعض میں یہ قید نہیں ہے۔ جن چیزوں سے اکثر پرہیز کیا جاتا ہے۔ وہ حسب ذیل ہیں گوشت، پیاز، لہسن، ادرک، ہینگ، مولی، تیل سرسوں کا، زیادہ گرم چیزیں، ماش کی دال اور گوبھی اور دیگر بادی اغذیہ، مثلاً عمل حب، تسخیر عالم، دست غیب یا زیارت حبیب پاک ﷺ کا عمل یا اسی قسم کے تعویذات وغیرہ میں خیال رکھا جائے۔


لعنت اللہ علی الکاذبین ترجمہ: ''جھوٹوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت''

صدق بیان کی تمام حدود کو ملحوظ رکھ کر یہ کہا جا سکتا ہے کہ نسخہ جوہر میتھی کی ایک ہی خوراک ان شاء اللہ ایک مرتبہ تو مریض دمہ کو بستر مرگ سے اٹھا دیتی ہے

جوہر میتھی الرجی، دمہ، مسلسل چھینکوں کا مکمل علاج

فوائد جوہر میتھی: جوہر میتھی: پھیپھڑوں کی کمزوری ختم کرتا ہے۔ جوہر میتھی: سانس کی نالیوں میں سوزش ختم کرتا ہے۔ جوہر میتھی: بلغم، کھانسی، دائمی نزلہ زکام کو ختم کرتا ہے۔ جوہر میتھی: مسلسل چھینکوں کا یقینی خاتمہ کرتا ہے۔ جوہر میتھی: دمے سے ہونے والی تمام تکالیف کو ختم کرتا ہے۔

جوہر میتھی جس کے متعلق حضور سرور کائنات ﷺ کا ارشاد ہے کہ اگر میری اُمت جان لے کہ میتھی کے اندر کیا فائدے ہیں تو وہ اسے سونے کے عوض لینے سے گریز نہ کرے۔ دمہ سانس کی رکاوٹ کا ایک ایسا موذی مرض ہے جو کہ سالہا سال تک دور ہونے کا نام نہیں لیتا بلکہ ایک کہاوت ہے کہ دمہ دم کے ساتھ ہی جاتا ہے لیکن اس کہاوت کو جوہر میتھی نے غلط ثابت کر دیا۔

جوہر میتھی مریضوں کیلئے عطیہ خداوندی ہے۔

قیمت بمعہ ڈاک خرچ 1575 روپے

قائم شدہ: 1950 | رجسٹریشن نمبر: 1195 | شعبہ طب نبوی ﷺ دار الخدمت

جوہر میتھی بذریعہ ڈاک منگوانے کیلئے 24 گھنٹے ہیلپ لائن

0308-7575668, 0340-9674760

# نکاح کے لیے درود مستغاث کے اعمال

محمد علی ارسلان قریشی ہاشمی

## شادی میں رکاوٹ دور ہو

اگر کسی وجہ سے شادی میں رکاوٹ پیدا ہوگئی ہو یا کوئی ایسا مسئلہ پیدا ہو گیا ہو جس کی وجہ سے شادی کھٹائی میں پڑ گئی ہو تو ایسے میں فریقین میں سے ناراض فریق کو راضی کرنے کے لئے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد نماز فجر اول و آخر درود شریف مستغاث گیارہ گیارہ مرتبہ اور اکیس مرتبہ بسم اللہ شریف اور بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف ابراہیمی اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور بسم اللہ شریف تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر تصور میں فریق مخالف پر دم کریں اور اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ اکتالیس یوم کے عمل سے فریق مخالف راضی ہو جائے گا اور ہنسی خوشی شادی بخیر و خوبی انجام پائے گی۔

## رشتے کا حصول

جس کسی کے بچے یا بچی کی شادی کا رشتہ نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ رات کو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اول و آخر درود شریف حل مشکلات یا دورد شریف ہزارہ اور درود شریف مستغاث اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ اور اسم حسنیٰ "**یالطیف**" سو مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگا کرے۔

ان شاء اللہ ایک ماہ کے عمل کی بدولت مقصود حاصل ہو جائے گا اور کسی اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے گا۔

## رشتہ کے لیے

اگر کسی کے بچوں کی شادی یا رشتے طے ہونے کے باوجود یکہ کوشش وبسیار کے بات نہ بنتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز سوموار صبح کو چار رکعت نماز نفل بہ طریق ذیل پڑھے۔

پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ دوسری رکعت میں چالیس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے، بعد از سلام پھیرنے کے نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ ستر مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور 75 مرتبہ اللّٰھم اغفرلی پڑھے، اس کے بعد ستر مرتبہ درود مستغاث پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگے، ان شاء اللہ اس عمل کی بدولت مطلوبہ مقصد جلد حل ہو جائے گا اور حسب منشاء جگہ شادی ہو جائے گی، بصورت دیگر اس عمل کو سات ہفتے تک جاری رکھے۔


## روحانی عرق گلاب نمبر 1

(برائے امراض جسمانی) / قیمت: 200 روپے (750ml)

☆ شوگر کے مریضوں کیلئے ایک بہترین زبردست روحانی شفائی تحفہ ہے!
☆ خون میں شکر کی مقدار کو نارمل اور اعتدال پر لاتا ہے!
☆ معدہ اور آنتوں کی اکثر بیماریوں کو ہمیشہ کیلئے ختم کرتا ہے!
☆ جسم سے ریاح کی زیادتی کا جڑ سے خاتمہ کرتا ہے!
☆ گردوں کی سوزش اور حرارت زائدہ کو ہمیشہ کیلئے دور کرتا ہے!
☆ بدن سے صفراء اور صفراء سے پیدا ہونے والی بیماریوں کو ختم کرتا ہے!
☆ پیاس کی شدت، ہونٹوں، منہ اور گلے کی خشکی کا خاتمہ کرتا ہے!
☆ دار العمل چشتیہ کے روحانی عاملین نے انتہائی محنت اور طویل قرآنی دم سے تیار کیا ہے!

مطب العارف 042-35410586, 0307-5525103

## روحانی پھکی قیمت 30 روپے صرف

جسمانی اور روحانی علاج کا مجرب فارمولا

ایک خاص پھکی جس پر قرآنی آیات کا دم کیا ہوا ہے جو درج ذیل امراض کے علاج میں مفید ہے: پیٹ درد، گیس، بدہضمی، قبض، بھوک کی کمی، متلی، ابکائیاں، قے، ہیضہ، ہچکی، مروڑ، پیچش، سردرد، بخار، جسم درد، مٹی کی عادت چھڑانے کیلئے، دردِ گردہ، دردِ مثانہ، بندشِ پیشاب، جریان، لو بلڈ پریشر، طحال (تلی)، ترک نشہ کیلئے اور ہر مرض کیلئے۔

روحانی دکان 042-35410586, 0334-4312272

# ظالم اور دشمن کی خانہ ویرانی کے اعمال

## شمس مقابلہ مشتری کے وقت کا خاص عمل

سید محمد عامر علوی صاحب

شمس مقابلہ مشتری کا وقت ''ظالم کی خانہ ویرانی'' کا ایک خاص وقت ہے۔ اس وقت میں ایسے ظالم شخص کے لیے عمل کرنا چاہیے، جس کا ظلم حد سے بڑھ جائے، جو اسلام کے خلاف ہو، عوام کے خلاف ہو، انسانیت کے خلاف ہو...... الغرض کسی طرح بھی انسان کہلانے کا مستحق نہ ہو۔ وہ جہاں بیٹھتا ہو، جہاں سازشیں کرتا ہو، جہاں اس کے ساتھی بیٹھتے ہوں جیسے عموماً دفتر یا ڈیرے بنائے ہوئے ہیں...... وہاں عمل کرنا ہوگا۔

### عمل کا وقت

آغاز: 7 مارچ 2016...... شام 6:45

اختتام: 9 مارچ 2016...... دوپہر 1:11

اس دورانیہ میں عمل کا آغاز کرنا ہے۔ متعلقہ بخورات جلانے ہیں۔

### عمل کا طریقہ

دو عمل لکھے جا رہے ہیں۔ جو آسان لگے، کر لیا جائے۔

1. عمل یہ ہے کہ سورۂ نمل کو لکھ کر اس جگہ رکھ دیں۔ لکھنا اور رکھنا شمس مقابلہ مشتری کے دورانیے میں ہو جائے۔ کالی سیاہی میں سرکہ ملا کر نحس ساعت میں لکھنا ہے۔ تسمیہ بھی نہیں لکھنی۔ مکمل سورت لکھ کر نیچے مقصد لکھ دیں۔

2. مذبوح جانور کی ہڈی پر سورۂ انعام کی یہ آیات لکھ کر اس ہڈی کا چورا کر لیں اور جس جگہ یا گھر کو ویران کرنا ہے، جس جماعت کو ویران کرنا ہے، وہاں یہ چورا ڈال دیں۔ ان شاء اللہ، بہت جلد وہ جگہ ویران ہو جائے گی۔ وہاں لوگ بیٹھنا چھوڑ دیں گے۔

ہڈی کسی بھی جگہ کی لی جا سکتی ہے۔ ہڈی صاف ہو تا کہ آسانی سے لکھا جا سکے۔ کالی سیاہی میں سرکہ ملا کر نحس ساعت میں لکھیں۔ آیات یہ ہیں:

فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ ؕ حَتّٰۤى اِذَا فَرِحُوْا بِمَاۤ اُوْتُوْۤا اَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً فَاِذَا هُمْ مُّبْلِسُوْنَ ﴿۴۴﴾ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ؕ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۴۵﴾

### عمل کون لوگ کریں؟

ظالم دشمن یا ظالم شخص، مالک، حکمران، وڈیرے، افسر، تھانے دار، بد معاش وغیرہ کے لیے یہ عمل کیا جا سکتا ہے۔

** ایسا بد معاش، جس سے علاقے کے لوگوں کا مال اور ان کی خواتین کی عزت محفوظ نہ ہو۔

** ظالم حکمران، جو ہر وقت ظلم کرتا رہتا ہو، اسلام کے خلاف چلتا ہو اور اسلام مخالف لوگوں کا ساتھ دیتا ہو۔

** ظالم چوہدری یا وڈیرے قسم کے لوگ، جو اپنی عوام کو مسلسل لوٹتے رہتے ہیں، ان پر ظلم کی بارش کیے رکھتے ہیں، ان کو کسی طرح بھی چین کی زندگی نہیں جینے دیتے۔ وغیرہ

### عمل کی اجازت

اس عمل کی اجازت صرف اس شرط کے ساتھ ہے کہ سائل اپنا مسئلہ کسی معتبر مفتی صاحب کو بتائے اور اگر وہ اجازت دیں کہ شریعت کی رُو سے سائل کے لیے ایسا کرنا جائز ہے تو پھر ہماری طرف سے بھی دعاؤں کے ساتھ اجازت ہے۔ غلطی سے بھی ناجائز اس عمل کو کرنے کی کوشش نہ کریں۔ دونوں اعمال نورانی ہیں۔ نورانی اعمال ناجائز نہیں چلتے۔ البتہ ناجائز چلانے والے پر الٹے ضرور چل جاتے ہیں۔

اگربتیوں کی ورائٹی کی تفصیل darulamal.org/ruhanishop/sale/agarbatti.htm

# دیسی گھی اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

دیسی گھی نظر کیلئے ایک قیمتی چیز ہے بصارت کو تیز کرتا ہے۔ رسائن بدن ہے ہاضمہ کی حرارت کو فائدہ دیتا ہے۔ چہرے کو رونق بخشتا ہے۔ جسم میں طاقت پیدا کرتا ہے۔ حافظہ کو زبردست طاقت دیتا ہے گھی خالق کائنات کی انسانیت کو عطا کردہ اتنی بڑی نعمت ہے جس کے فوائد انسان شمار ہی نہیں کرسکتا۔ پرانے زمانے کے لوگوں کی قابل رشک صحت کا راز بھی دیسی گھی ہے۔ اسی وجہ سے وہ لوگ ہم سے عمر میں قوت میں طاقت میں صحت میں محنت میں ہر طرح سے بڑھ کر تھے جیسے جیسے دنیا دیسی گھی کی کمی اور اس کے ساتھ چٹ پٹے، مصالحے دار کھانوں کی وباء میں مبتلا ہوئی تو صحت قوت اور عمریں بھی گھٹتی چلی گئیں۔ معدے تباہ و برباد ہو گئے۔ نئی نئی بیماریوں نے ہمارے جسموں میں آکر ڈیرے ڈال لیے ہیں۔

سب جانوروں کے گھی سے گائے کا گھی افادیت میں سب سے بڑھ کر ہے۔ ضعف دماغ کے مریضوں کیلئے زبردست دماغی ٹانک ہے سر اور دماغ کی خشکی کو ختم کرتا ہے۔ جسمانی نقاہت، کمزوری اس کے استعمال سے جاتی رہتی ہے غرضیکہ بڑی لاجواب بے مثال چیز ہے۔

دوران سر یعنی سر چکرانے کو دور کرتا ہے دل کو طاقتور بناتا ہے۔ انسان کی صحت قابل رشک بناتا ہے۔ نیند نہ آنے کی شکایت کے مریضوں کیلئے زبردست چیز ہے۔ عام لوگ سینہ اور پھیپھڑوں کے لیے گھی کو ایک مہلک زہر خیال کرتے ہیں لیکن دیسی گھی سینہ کی بیماریوں کیلئے نہ صرف یہ کہ فائدہ مند ہے بلکہ آب حیات ہے نہ رکنے والی یا اکثر رہنے والی ہچکی کے مریض کو ایک چمچ دیسی گرم پلانے سے مریض کو ہمیشہ کیلئے صحت مل جاتی ہے۔ قبض کا عارضہ عام طور پر آنتوں کے اندر خشکی پیدا ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے خشکی دور ہونے سے قبض کا نام تک نہیں رہتا صبح خالی پیٹ یا رات سوتے وقت آدھا کپ گرم پانی میں ایک چمچ دیسی گھی ڈال کر استعمال کرنے سے قبض سے چھٹکارا مل جاتا ہے۔ گاؤں، دیہاتوں میں رہنے والے لوگ گھی کو اکسیر اعظم اور تریاق اعظم سمجھتے ہیں اس لیے تو ان کے ہاں معقولہ مشہور ہے۔

سو چاچے تے ایک پیو     سو دارو تے اِک گھیو

# سفوف دماغ

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

**اجزاء:** 1۔ الائچی خورد ایک تولہ، 2۔ الائچی کلاں ایک تولہ، 3۔ تخم سونف ایک تولہ، 4۔ تخم کشنیز ایک تولہ، 5۔ طباشیر ایک تولہ، 6۔ اسطوخدوس ایک تولہ، 7۔ گاؤزبان ایک تولہ، 8۔ گوندکتیرا ایک تولہ، 9۔ تخم خشخاش 4 تولہ، 10۔ چار مغز 4 تولہ، 11۔ مغز بادام 8 تولہ، 12۔ ہلیلہ 3 تولہ، 13۔ بلیلہ 3 تولہ، 14۔ آملہ 3 تولہ

**طریقہ:** تمام اشیاء کو پیس کر سفوف بنالیں

**ترکیب استعمال:** آدھا چمچ صبح نہار منہ آدھا چمچ رات سوتے وقت نیم گرم دودھ سے۔

**فوائد:** یہ بے مثال سفوف دماغ اپنی مثال آپ ہے۔ دماغ کے متعلق تمام امراض کیلئے فائدہ مند ہے۔ دماغ کی کمزوری، یاداشت کی کمی، سر چکرانا، آنکھوں کے سامنے اندھیرا آنا، سر میں مسلسل درد رہنا، سر کا بھاری پن نظر کی کمزوری، آنکھوں سے پانی بہنا، پڑھائی اور مطالعہ کی طرف طبیعت کا راغب نہ ہونا، آنتوں کی خشکی، معدہ کی بیماریوں، کمر درد، ٹانگوں میں درد، نیز تمام جسمانی کمزوریوں اور بیماریوں کیلئے ایک نسخہ کیمیا ہے۔ بنایئے، کھایئے اور ہمیں دعاؤں میں یاد رکھیے۔

مطلب العارف سے آرڈر پر بھی بنوایا جاسکتا ہے۔

## ڈپریشن کے مرض کے لیے

کھٹی چیزوں اور گوشت سے پرہیز کریں۔ کھانا کم کھائیں اور 5 وقت نماز پڑھیں، کبھی ڈپریشن نہیں ہوگا۔ کوئی دوا کھانے کی ضرورت نہیں۔

# لوبان اگربتی (خاص)

خاص الخاص دم شدہ اگربتی عوام الناس، مریضوں اور عاملین کے لئے تیار کر لی گئی ہے۔ عاملین تھوک ریٹ پر حاصل کریں۔

**قیمت فی اگربتی: 5 روپے، مکمل پیکٹ (100 اگربتی): 400 روپے**

حدیث شریف کا مفہوم ہے "اپنے گھروں میں لوبان کی دھونی دیتے رہا کرو"۔ آپ ﷺ کا فرمان حق و سچ ہے، تجربات سے بھی ثابت ہے کہ لوبان کی دھونی سے جادو، جنات، سحر، آسیب، شیاطین، نظر بد، جسم و ماحول کا بھاری پن، بیماری، پریشانی، کاروبار، اولاد، رشتہ وغیرہ کی بندش کے توڑ، بے برکتی نحوست کے اثرات ختم کرنے میں مفید و نافع ثابت ہوئی ہے۔ اس پرفتن دور میں جب کہ ہر طرف جادو جنات کا بازار گرم ہے لہٰذا لوبان اگربتی کا استعمال ہر گھر کی ضرورت ہے۔

روحانی دکان **042-35410586, 0334-4312272**

**Web: darulamal.org/ruhanishop**

**Email: ruhanishop@gmail.com**



# خوشخبری

مشرق وسطیٰ کے مشہور ماہر علم الاشراقیات کی شہرہ آفاق کتب

## کاش البرنی

پرنٹ ہو کر آگئی ہیں۔

| نمبر | کتاب | رعایتی قیمت | نمبر | کتاب | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | عامل کامل (اول) | 324 | 2 | عامل کامل (دوم) | 495 |
| 3 | قواعد عملیات | 306 | 4 | رجوع ہمزاد | 135 |
| 5 | برنی تقویم 2016ء | 180 | 6 | حل المقاصد | 130 |
| 7 | اسباق النجوم | 337 | 8 | کواکبی گائیڈ 2016ء | 170 |
| 9 | تقویم المومنین | 135 | 10 | تعلقات | 150 |
| 11 | الساعات (اول، دوم) | 729 | 12 | المختصر | 150 |
| 13 | جذب القلوب | 135 | 14 | بچے اور ستارے | 252 |
| 15 | رموز الجفر | 385 | 16 | پتھروں کے سحری خواص | 252 |
| 17 | عددوں کی حکومت (اول) | 405 | 17 | عددوں کی حکومت (دوم) | 324 |

مکتبۃ العارف: **042-35410586, 0332-4487877**

**darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org**



# جادو اور جنات سے مکمل شرطیہ نجات (نئی کتاب)

**مصنف: پروفیسر حکیم حافظ عبدالرؤف**

عام قیمت: 500 روپے

☆ جنات کے عجیب و غریب اور پراسرار حالات اور طور طریقے ☆ جنات و سحر سے محفوظ رہنے اور ان کو زیر کرنے کے تباہ کن مخفی ہتھیاروں کا ذکر ☆ سحر و جادو کے ستائے ہوئے لوگوں کے لیے ایک آزمودہ تحفہ ☆ جنات کے رہنے سہنے کی جگہ اور ان کی قسمیں ☆ جنات انسانوں کو کیونکر ستاتے ہیں ☆ پہنے ہوئے کپڑے کے ذریعے تشخیص کرنا ☆ بازو ناپ کر تشخیص کرنا ☆ تشخیص امراض کا عجیب و غریب عمل ☆ سحر کے چار ستون اور ازالہ سحر کے پانچ ارکان ☆ بڑے سے بڑے جادو کا خاص توڑ ☆ پلانے، باندھنے اور تیل ملنے والا عمل ☆ گھر کیلئے والا عمل ☆ جادو (سحر) کا علاج ☆ عورت کو سحر پلیدی سے نجات دلانا ☆ کالا جادو سے جسم میں سوئیاں چبھنا ☆ شادی کی رکاوٹ میں فوری خاتمہ ☆ عورت کا ہمبستری سے نفرت کرنا ☆ لا علاج اور مہلک کالے جادو کا توڑ ☆ سحر المفلوج ☆ جادوئی اثرات سے خلاصی ☆ جلانے والے اعمال ☆ سحر سے رشتے کی بندش کرنا ☆ کالا جادو سے جسم میں سوئیاں چبھنا ☆ بندش فرج کا توڑ ☆ سحر کرنے سے اپنی بیوی سے نفرت ہوگئی ☆ برائے بطلان سحر ☆ برائے کشادگی بخت ☆ عشق و محبت فراموش کرنے کے واسطے ☆ جنات کی شرارت سے بچنے کا نبوی نسخہ......وغیرہ

مکتبۃ العارف **042-35410586, 0332-4487877**

**darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org**


# اہم اعلان

☆ جن ممبران کی ماہنامہ خزینہ روحانیات کی سالانہ ممبر شپ اپریل 2016 میں ختم ہو رہی ہے، وہ اپنی ممبر شپ کی تجدید جلد کروائیں بصورت دیگر انہیں مئی 2016 کا شمارہ ارسال نہیں کیا جائے گا۔ ممبر شپ فیس جمع کروانے کی آخری تاریخ 20 اپریل 2016 ہے۔ سالانہ ممبر شپ عام ڈاک سے 650 روپے اور رجسٹرڈ ڈاک سے 1000 روپے ہے۔

☆ جو حضرات VP منگوانا چاہیں وہ رابطہ فرمائیں۔ VP کا خرچہ تقریباً 125 روپے ہوگا۔ ☆ ماہنامہ خزینہ روحانیات کی نئی ممبر شپ اپریل 2016 سے اپریل 2017 تک جاری کی جائے گی جس کی رقم 730 روپے (عام ڈاک) اور 1100 روپے (رجسٹرڈ ڈاک) سے ہوگی۔ مارچ 2016 میں اس سے کم مدت کی ممبر شپ جاری نہیں کی جائے گی۔

☆ عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ ☆ جن ممبران کو عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی شکایت رہی ہے، ان سے مودبانہ گذارش ہے کہ وہ رجسٹرڈ ڈاک کی فیس جمع کروائیں۔ شکریہ رابطہ: 0322-4773786

# بیوی......تم روز کیا کام کرتی ہو؟

آصف عثمان

خاوند سارے دن کے کام سے تھکا ہارا گھر واپس لوٹا تو کیا دیکھتا ہے کہ اُس کے تینوں بچے گھر کے سامنے......کل رات کے پہنے ہوئے کپڑوں میں ہی......مٹی میں لت پت کھیل رہے ہیں۔

گھر کے پچھواڑے میں رکھا کوڑا دان بھرا ہوا اور مکھیوں کی آماجگاہ ہوا ہے۔ گھر کے صدر دروازے کے دونوں پٹ تو کھلے ہوئے تھے ہی، مگر گھر کے اندر مچا ہوا اودھم اور بے ترتیبی کسی میدان جنگ کا منظر پیش کر رہی تھی۔ کمرے کی کچھ لائٹیں ٹوٹ کر فرش پر بکھری پڑی تھیں تو قالین دیوار کے ساتھ گیا پڑا تھا۔ ٹیلیویژن اپنی پوری آواز کے ساتھ چل رہا تھا تو بچوں کے کھلونے فرش پر بکھرے ہوئے تھے اور کپڑوں کی مچی ہڑبونگ ایک علیحدہ کہانی سنا رہی تھی۔

کچن کا سنک بغیر دُھلی پلیٹوں سے اٹا ہوا تھا تو دسترخوان سے ابھی تک صبح کے ناشتے کے برتن اور بچی کُھچی اشیاء کو نہیں اُٹھایا گیا تھا۔ فریج کا دروازہ کھلا ہوا اور اُس میں رکھی اشیاء نیچے بکھری پڑی تھیں۔

ایسا منظر دیکھ کر خاوند کا دل ایک ہول سا کھا گیا۔ دل ہی دل میں دُعا مانگتا ہوا کہ ''اللہ کرے خیر ہو''، سیڑھیوں میں بکھرے کپڑوں اور برتنوں کو پھاندتا اور کھلونوں سے بچتا بچاتا بیوی کو تلاش کرنے کے لیے اوپر کی طرف بھاگا۔ اوپر پہنچ کر کمرے کی طرف جاتے ہوئے راستے میں غسل خانے سے پانی باہر آتا دِکھائی دیا تو فوراً دروازہ کھول کر اندر نظر دوڑائی۔ باقی گھر کی طرح یہاں کی صورتحال بھی کچھ مختلف نہیں تھی۔ تولیے پانی سے بھیگے فرش پر پڑے تھے۔ باتھ ٹب صابن کے جھاگ اور پانی سے لبالب بھرا ہوا تھا اور اس کا پانی ہی باہر جا رہا تھا۔ ٹشو پیپر مکمل طور پر پانی میں ڈوبے ہوئے تھے۔ ٹوتھ پیسٹ کو شیشے پر ملا ہوا تھا۔

خاوند نے یہ سب چھوڑ کر ایک بار پھر اندر کمرے کی طرف دوڑ لگائی۔

دھڑکتے دل کے ساتھ دروازہ کھولا تو انتہائی حیرت کا سامنا کرنا پڑا۔ اُس کی بیوی مزے سے بیڈ پر لیٹی ہوئی کسی کہانی کی کتاب کو پڑھ رہی تھی۔ خاوند کو دیکھتے ہی کتاب نیچے رکھ دی اور چہرے پر ایک مسکراہٹ لاتے ہوئے بولی: ''آپ آگئے آفس سے۔ کیسا گزرا آپ کا دِن؟''

خاوند نے بیوی کا التفات اور استقبالِ نظر انداز کرتے پوچھا: ''آج گھر میں کیا اودھم مچا پڑا ہے؟''۔

بیوی نے ایک بار پھر مُسکرا کر خاوند کو دیکھا اور کہا: ''روزانہ کام سے واپس آ کر کیا آپ یہی نہیں کہا کرتے کہ میں گھر میں رہ کر کیا اور کون سا اہم کام کرتی ہوں؟''

خاوند نے کہا: ''ہاں! ایسا تو ہے۔ میں اکثر یہ سوال تُم سے کرتا رہتا ہوں''۔

بیوی نے کہا: ''تو پھر دیکھ لیجیے۔ آج میں نے وہ سب کچھ ہی تو نہیں کیا جو روزانہ کیا کرتی تھی''۔

حاصل سبق یہ ہے دوستو......اپنی ماں، بہن بیوی اور بیٹی کی قدر کرو۔ یہ اللہ کی رحمتیں ہیں کسی نہ کسی روپ میں۔

روحانی اگربتی برائے حصول برکت
قیمت 200 روپے
کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ جادو اور جنات کا معاملہ بھی نہیں ہوتا اور نحوست بھی نہیں ہوتی، پھر بھی بے برکتی نظر آتی ہے۔ اسی طرح جو لوگ یہ چاہتے ہیں کہ مزید برکت بڑھے، خاص کر دکان دار اور کاروباری حضرات، وہ یہ اگربتی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے استعمال سے بے برکتی دور ہوگی اور برکت بڑھے گی۔ ان اگربتیوں پر ایسے کلام کے دم کیے گئے ہیں جو حصول برکت کے لیے نہایت مجرب ہیں۔ حصول برکت میں استعمال ہونے والی اگربتیوں کی کوالٹی بھی اچھی ہے۔ اس وجہ سے ان کا ریٹ بھی زیادہ ہے۔ صبح وشام ایک ایک اگربتی مطلوبہ جگہ پر جلائیں۔ پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں
روحانی دکان 0334-4312272 , 042-35410586

حضرت اقدس عارف باللہ مولانا شاہ حکیم اختر صاحب رحمہ اللہ کے اصلاحی مواعظ اور حضرتؒ اور ان کے خلفاء کے مواعظ کی CD مفت منگوائیں۔
ڈاک خرچ بذمہ خریدار۔ مواعظ اور CD رجسٹرڈ ڈاک سے بھیجے جائیں گے۔
اس نمبر پر فون یا SMS کریں۔ فون: 0307-5525103

باطنی قوت بڑھانے والے آلہ یکسوئی کی تفصیل darulamal.org/ruhanishop/sale/aalaeyaksui.htm

# پڑوسی اور کپڑوں کی دھلائی

انتخاب: محمد اظہر

ایک شادی شدہ جوڑے کے گھر کے سامنے نئے پڑوسی آئے۔ اِن کی کھڑکی سے نئے پڑوسیوں کا گھر صاف دکھائی پڑتا تھا۔ یہ شادی شدہ جوڑے کی عورت اپنے نئے ہمسائیوں کی ہر چھوٹی چھوٹی بات کو کھڑکی سے نوٹ کرتی اور اپنے شوہر سے شیئر کرتی۔

ایک دن جب وہ دونوں ناشتہ کر رہے تھے تو بیوی نے کھڑکی میں سے دیکھا کہ سامنے والوں نے کپڑے دھو کر پھیلائے ہوئے ہیں۔ ''یہ لوگ **کتنے خراب اور گندے کپڑے دھوتے ہیں''۔** بیوی چائے کا گھونٹ لیتے ہوئے اپنے شوہر سے بولی۔

**''ذرا صاف کپڑے نہیں دُھلے، اِن کی خواتین کو کپڑے دھونے آتے ہی نہیں ہیں، ان کو چاہیے کہ اپنا صابن تبدیل کرلیں، یا کم از کم کسی سے سیکھ ہی لیں کہ کپڑے کس طرح دھوئے جاتے ہیں''۔** شوہر نے نظریں اُٹھا کر کھڑکی کی طرف دیکھا، زیرِ لب مسکرا کر پھر ناشتہ کرنے میں مشغول ہوگیا۔

اسی طرح ہر بار جب بھی اُن کے پڑوسی کپڑے دھو کر پھیلاتے، اس عورت کے اُن کے کپڑوں اور دُھلائی کے بارے میں یہی تاثرات ہوتے۔ وہ ہمیشہ ہی اپنے شوہر کے سامنے اپنے خیالات کا اظہار کرتی کہ **''آج پھر ان لوگوں نے کپڑے اچھے نہیں دھوئے۔ دل چاہتا ہے خود جا کر ان کو بتا دوں کہ کس طرح یہ اپنے کپڑوں کی دھلائی بہتر کرسکتے ہیں وغیرہ وغیرہ۔۔!''**

الغرض اُن کے پڑوسیوں کا گھر اور اُن کے کپڑوں کی دھلائی ہمیشہ ہی اِس عورت کی تنقید کا نشانہ بنے رہتے۔

ایک صبح جب یہ عورت ناشتے کی میز پر بیٹھی تو پڑوسیوں کے صاف سُتھرے دُھلے ہوئے کپڑے دیکھ کر حیران رہ گئی اور اپنے شوہر سے بولی **''دیکھا! بالآخر انہوں نے سیکھ ہی لیا کہ کپڑے کیسے دھوئے جاتے ہیں۔ شکر ہے کہ آج اُن کے کپڑے صاف ہیں لیکن مجھے حیرت ہے کہ آخر یہ عقل اُن کو آئی کیسے؟''**

پھر شوہر کو مخاطب کرتے ہوئے بولی **''شاید انہوں نے کپڑے دھونے کا طریقہ تبدیل کرلیا ہے یا پھر اپنا صابن بدل دیا ہے''** اور چپ ہوتے ہی اپنے شوہر کی طرف جواب طلب نظروں سے دیکھنے لگی۔

شوہر جو ناشتہ کرنے میں مصروف تھا، بیوی کی باتیں سن کر مسکراتے ہوئے کھڑکی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا **''بیگم! آج صبح میں جلدی اُٹھ گیا تھا اور میں نے اِس گرد سے بھری ہوئی کھڑکی کو اچھی طرح صاف کر دیا تھا، جہاں سے تم سامنے والوں کو دیکھتی تھی''۔**

دوستو! بالکل ایسا ہی ہماری روزمرہ زندگی میں بھی ہوتا ہے۔ ہماری اپنی کھڑکی صاف نہیں ہوتی اور ہم دوسروں کو موردِ الزام ٹھہرا رہے ہوتے ہیں۔ اصل مسئلہ خود ہمارے اندر ہوتا ہے لیکن ہمارا اُس طرف دھیان ہی نہیں جاتا۔

کسی کو پرکھنے کا یہ انتہائی بہترین طریقہ ہے کہ سب سے پہلے ہم اپنی کھڑکی کو دیکھیں، کیا وہ صاف ہے؟ کیونکہ جب ہم کسی کو دیکھتے ہیں اور اپنی رائے کا اظہار کرتے ہیں تو اس بات کا انحصار اُس کھڑکی یا ذریعے کی شفافیت پر ہوتا ہے جس سے ہم کسی کو جانچ رہے ہوتے ہیں۔

چونکہ انسان خطا کا پتلا ہے۔ اِس لیے غلطی کا انسان سے صادر ہونا، ایک فطری عمل ہے۔ لیکن دوسروں پر انگلی اُٹھانے سے پہلے اِس چیز کا یقین کر لیں کہ کیا ہم بھی تو اُسی غلطی سے دوچار نہیں ہیں؟۔

## صحبت کو لطف اندوز بنانے کے لیے امام غزالیؒ کے نسخے

تروتازہ موٹے بکرے کا پتہ لو اور جماع کے وقت، اس کو عضو مخصوص پر مل لو تو یہ محبت میں اضافہ کا سبب ہوگا۔ (واللہ اعلم)

اسی طرح کوے کا پتہ اور بلی یا لومڑی کے خصیہ کو پیسا جائے اور ان دونوں کو سرکہ میں ملا کر عضو مخصوص پر ملا جائے۔

اسی طرح مشک اور کافور، جب ان دونوں کو عرق گلاب یا ٹھنڈے پانی میں ملایا جائے اور عضو مخصوص پر ملا جائے تو ان شاء اللہ نفع ہوگا۔

# دورِ جدید کے مسائل اور زندگی گزارنے کا انداز

ڈاکٹر جاوید اقبال

ذہنی ونفسیاتی مسائل میں زندگی گزارنے کے مختلف انداز کا کردار ہوتا ہے۔ انسان مختلف طریقوں سے زندگی گزارنے پر مجبور ہے۔ یعنی ہر انسان مختلف انداز سے زندگی گزارتا ہے۔ یہ انداز چار اقسام کے ہوتے ہیں جو کہ ذیل میں بیان کیے جا رہے ہیں:

زندگی گزارنے کے مختلف انداز

زندگی چار طریقوں سے گزاری جاسکتی ہے۔ کوئی مانے یا نہ مانے لیکن ہر فرد انہی چار طریقوں میں سے کسی ایک طریقے کو اپنی زندگی کے لیے منتخب کر چکا ہوتا ہے یعنی ہر فرد کی زندگی کسی نہ کسی (ان چاروں میں سے) سانچے میں ڈھل چکی ہوتی ہے۔ یہ چار طریقے کون کون سے ہیں؟ ذیل میں بیان کیا جا رہا ہے:

1۔ نارمل

2۔ نیوراتی (اپنی ہی ذات سے الجھنا)

3۔ سرکش (دوسروں سے الجھنا)

4۔ مجنون (حقیقی دنیا کے خلاف)

یہی وہ چار سانچے ہیں جو ہر فرد کی زندگی پر لاگو ہوتے ہیں لیکن ان کو بالکل علیحدہ علیحدہ نہیں کیا جاسکتا۔ دو افراد پر ایک ہی محرک کے یکساں ردِ عمل نہیں ہوتے۔ نفسیاتی انتشار والے بھی کبھی کبھی صحیح الدماغی کا ثبوت دیتے ہیں۔ لیکن مخصوص حالات میں ہر فرد اپنے مخصوص طرزِ زندگی کا اظہار کرتا ہے۔ ذیل میں دیے گئے جدول کی مدد سے یہ جاننے میں مدد مل سکتی ہے کہ کوئی شخص کون سے گروپ سے تعلق رکھتا ہے اور عموماً ذہنی ونفسیاتی مسائل کے شکار افراد اپنے گروپ کو جاننے کے بعد اپنا علاج بہتر طور پر کر سکتے ہیں۔

یاد رکھیں کہ کوئی بھی شخص سو فیصد نارمل نہیں ہوتا۔ اگر کوئی شخص اپنے آپ کو زیادہ تر نارمل پاتا ہے تو اس بات کا قوی امکان ہے کہ وہ زندگی میں کامیاب رہے گا۔ اکثر نیوراتی حالت میں کوئی شخص کسی کام کو زیادہ اچھے طریقے سے سرانجام دے دیتا ہے لیکن اگر عموماً یہ حالت رہے یعنی نیوراتی پن نمایاں ہو تو اس کے لیے مناسب علاج معالجے کی ضرورت ہوتی ہے۔

زندگی میں مختلف حالات پیدا ہوتے ہیں اور قدم بقدم مختلف سانحے رونما ہوتے رہتے ہیں۔ اب دیکھتے ہیں کہ ایک ہی موقع پر یہ چار شخصیتوں کے مالک افراد کیا کیا ردِ عمل ظاہر کرتے ہیں:

### صورت حال......۱

ایک شخص کسی دوست کے گھر پہنچتا ہے تو وہاں پر کچھ اجنبی افراد موجود ہوتے ہیں:

**نارمل:** ان اجنبی افراد میں دلچسپی لینے لگے گا۔

**نیوراتی:** ڈرتا ہے کہ وہ شاید اچھا تاثر پیدا نہ کر پائے۔ یہ بے موقع ثابت ہوگا جس کی وجہ سے لوگ اسے ناپسند کریں گے۔ حالانکہ اس کے گزشتہ تجربات بتاتے ہیں کہ اسے اجنبی افراد قبول کر لیتے ہیں۔

**سرکش:** چوکنا ہوتا ہے۔ اجنبی افراد کو متاثر کرنے کے لیے عجیب وغریب باتیں کرنے لگتا ہے اور خود ہی اپنی باتوں سے غیر مطمئن رہتا ہے۔

**مجنون:** بظاہر وہ ان اجنبی افراد سے اچھی طرح ملتا ہے، باتیں بھی کرتا ہے مگر خود اس کے لیے یہ سب ایک خواب کی حالت میں ہوتا رہتا ہے۔ جب اس کا دل چاہے گا، بغیر کسی عذر کے کمرے سے اٹھ کر چلا جائے گا۔

### صورت حال......۲

کسی کے گھر یا ریستوران میں کوئی اجنبی غذا کھانے کو پیش کی جاتی ہے:

**نارمل:** پہلے تو اجنبیت محسوس کرے گا، پھر اس غذا میں دلچسپی لینے لگے گا۔

**نیوراتی:** یا تو کھانے سے انکار کر دے گا یا کھالے گا اور ڈرتا رہے گا کہ بیمار نہ پڑ جاؤں۔

**سرکش:** بڑی دلیری سے کھالے گا۔

khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
darulamal.org/magazine/ruhani
magazine@darulamal.org

**مجنون:** اسے یقین ہوجائے گا کہ اسے زہر دیا جارہا ہے۔ کوئی نہ کوئی ضرور اس کی جان کا دشمن ہے۔

### صورت حال......۳

کوئی جان پہچان کا شخص تغافل برتتا ہے:

**نارمل:** خیال نہیں کرے گا اور موقع ملنے پر تغافل کی وجہ پوچھ لے گا۔

**نیوراتی:** ذلت محسوس کرے گا۔ اپنی عزت کا خیال نہ رکھے گا لیکن اپنے آپ کو بھی مجرم سمجھے گا۔

**سرکش:** بے التفاتی برتنے والے سے لڑ پڑے گا۔

**مجنون:** اوّل تو پرواہ نہیں کرے گا یا اس تغافل کی غیر حقیقی وجوہ تلاش کرے گا۔

### صورت حال......۴

سڑک پر ہجوم ہے۔ کوئی شخص دھکا دے کر آگے بڑھ جاتا ہے:

**نارمل:** چڑ جائے گا۔ خود بھی دھکا دے گا یا مذاق میں ٹال دے گا۔

**نیوراتی:** اس حرکت کا برا تو مانے گا لیکن اس کا اظہار نہیں کرے گا، شدّت جذبات سے دل دھڑکنے لگے گا۔

**سرکش:** دھکا دینے والے سے الجھ پڑے گا۔ ہاتھا پائی تک نوبت آجائے گی۔

**مجنون:** اپنی دنیا میں محویت کی وجہ سے اسے اس غیر مہذب حرکت کا احساس تک نہ ہوگا۔ اگر احساس ہوا بھی تو اپنے آپ ہی بڑبڑاتا رہے گا۔

### صورت حال......۵

اخبار میں اپنے متعلق ذلت آمیز رائے زنی پڑھتا ہے:

**نارمل:** اخبار کے ایڈیٹر کو استفسار یہ خط لکھے گا یا نظر انداز کردے گا۔

**نیوراتی:** اخبار پر ہتک عزت کا دعویٰ کرے گا یا لوگوں سے اس رائے زنی کے خلاف اپنی حفاظت کے لیے تاویلیں بیان کرنا شروع کردے گا۔

**سرکش:** فخر کرے گا کہ وہ اتنا اہم فرد گردانا جاتا ہے کہ اس کے متعلق اخبار اپنی رائے زنی کرتے ہیں۔

**مجنون:** اس رائے زنی کو اس طرح پڑھے گا کہ گویا یہ کسی اور کے متعلق رائے زنی ہے۔

### صورت حال......۶

جس کو پسند کرتا ہے، اس کی طرف سے شادی کا پیغام آتا ہے:

**نارمل:** بہت خوشی اور خلوص سے قبول کرے گا۔

**نیوراتی:** خود اپنے اوپر یا اس شخص پر شک کرے گا۔

**سرکش:** شادی کرلے گا خواہ وہ پسند نہ کرتا ہو۔

**مجنون:** شادی تو کرلے گا مگر اس انداز سے گویا وہ ایسا کرنے پر مجبور ہے۔ بعد میں رفیق (یا رفیقہ) سے بے خبر رہے گا۔ ذمہ داریوں سے دور رہے گا۔

### صورت حال......۷

شریکِ حیات بے وفائی کا ثبوت دیتی/دیتا ہے:

**نارمل:** افسوس کرتا ہے کہ لیکن ہوش وخرد کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑتا اور نئے تجربے کے لیے تیار ہوجاتا ہے۔

**نیوراتی:** جذبات کی رو میں بہہ جاتا ہے۔ خود اپنی کمزوریوں پر لعن طعن کرتا ہے اور انتقاماً بے وفائی کرکے مستقبل کے تعلقات کے امکانات کو کم کرلیتا ہے۔

**سرکش:** شراب پی کر سب کچھ فراموش کرنے کی کوشش کرتا ہے۔

**مجنون:** سمجھتا ہے کہ جیسے کچھ ہوا ہی نہیں۔ ہوائی قلعوں میں پرواز کرتا رہتا ہے۔

### صورت حال......۸

کسی جان لیوا لڑائی کی نوبت آجاتی ہے:

**نارمل:** ڈرتا ہے لیکن لڑائی قائم رکھتا ہے۔

**نیوراتی:** ہتھیار چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے۔ خوف سے اس کے اوسان خطا ہوجاتے ہیں۔ حماقت آمیز لڑائی جاری رکھتا ہے۔

**سرکش:** مار ڈالتا ہے اور کچھ بھی محسوس نہیں کرتا۔

**مجنون:** بے ہوش ہوجاتا ہے۔

## صورت حال......۹

کسی کو سڑک پر قتل ہوتے دیکھتا ہے:

**نارمل:** دھچکا لگتا ہے، لیکن کچھ نہ کچھ کرنے پر تیار ہوجاتا ہے۔ مدد کرتا ہے یا پولیس کو مدد کے لیے بلاتا ہے۔

**نیوراتی:** قے کردیتا ہے یا اس نظارہ سے محظوظ ہوتا ہے اور پھر ہمیشہ کے لیے اپنے آپ کو مجرم سمجھتا ہے۔

**سرکش:** لوگوں کی جیبیں کاٹتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ مقتول کی جیبیں بھی ٹٹولنے لگے۔

**مجنون:** قتل ہوتے دیکھتا رہتا ہے جیسے کچھ ہوہی نہیں رہا۔

## صورت حال......۱۰

کوئی پستول دکھا کر لوٹ لیتا ہے:

**نارمل:** خوف زدہ ہوجاتا ہے، لیکن جلد ہی سنبھل کر پولیس کو رپورٹ کرتا ہے۔

**نیوراتی:** خوف زدہ ہوجاتا ہے لیکن کچھ کرتا نہیں اور ڈرتا رہتا ہے کہ ایسا پھر ہوگا۔

**سرکش:** ڈاکو کو چکمادے کر بھاگ جاتا ہے۔

**مجنون:** ڈر کر سب کچھ لٹادیتا ہے یا حماقت آمیز مداخلت کرتا ہے۔

## صورت حال......۱۱

تجارت میں سب کچھ گنوا بیٹھتا ہے:

**نارمل:** افسوس کرتا ہے۔ کوئی بھی پیشہ اختیار کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ لوگوں سے قرض لے کر نئے سرے سے کاروبار کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ یعنی اس کی ہر ممکن کوشش ہوتی ہے کہ کسی طرح سے دوبارہ اپنا مقام حاصل کرلے۔

**نیوراتی:** کسی اور شخص سے اپنے مسائل کو حل کرنے کے لیے مدد مانگتا ہے۔

**سرکش:** چوری کرنے پر تیار ہوجاتا ہے۔

**مجنون:** ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھا رہتا ہے۔ کوئی جدوجہد نہیں کرتا۔

## صورت حال......۱۲

دن بھر کی مصروفیت کے بعد بستر پر جاتا ہے:

**نارمل:** کچھ نہ کچھ پڑھتا ہے۔ اپنی رفیقہ حیات سے کچھ دیر باتیں کرتا ہے۔ دن بھر کے مسائل پر کچھ وقت کے لیے سوچتا ہے اور پھر سوجاتا ہے۔

**نیوراتی:** گھنٹوں ٹہلتا ہے۔ لعن طعن کرتا ہے اور دن بھر کی غلطیوں پر پچھتاتا ہے۔

**سرکش:** آرام کی نیند سوجاتا ہے گویا دن میں کوئی خاص بات ہوئی ہی نہیں۔

**مجنون:** خواب آور گولیاں کھا کر سوجاتا ہے یا اسے دن کے مسائل کے متعلق کوئی خیال ہی نہیں آتا۔

## صورت حال......۱۳

جنسی تسکین کا موقع ملتا ہے:

**نارمل:** اپنی رفیقہ کی بھی جسمانی وذہنی تسکین کا مشترکہ طور پر خیال رکھتا ہے۔

**نیوراتی:** کبھی گرم جوشی کا مظاہرہ کرتا ہے، کبھی سرد مہری کا۔

**سرکش:** کسی سے بھی تسکین نہیں پاتا۔ اس کے لیے صفِ مخالف کے تمام افراد ایک جیسے ہی ہوتے ہیں۔

**مجنون:** جذبات کی رو میں بہہ جاتا ہے اور جنسی کرائم کرسکتا ہے۔

## صورت حال......۱۴

موت کا خیال آتا ہے:

**نارمل:** موت کے خیال سے زندگی سے لطف اندوز ہونا نہیں بھولتا۔

**نیوراتی:** ہر وقت ڈرتا رہتا ہے کہ کوئی متعدی بیماری اسے ختم کردے گی، کوئی سانحہ ہوجائے گا یا کوئی اسے زہر دے دے گا۔

**سرکش:** وہ جانتا ہے کہ اسے کوئی مار سکتا ہے۔

تعویذ حفظ وجان کی تفصیل darulamal.org/ruhanishop/taweezat/hifz-e-jaan.htm

**مجنون:** اپنے آپ کو غیر فانی سمجھتا ہے۔ مردوں سے باتیں کرتا ہے یا خودکشی کر لیتا ہے۔

صورت حال......۱۵

اس مضمون کو پڑھنے کے بعد:

**نارمل:** اپنی زندگی پر ان کو منطبق کرنے کی کوشش کرے گا یا تنقید کرے گا۔

**نیوراتی:** کشمکش میں مبتلا ہو جائے گا کہ ہر بری بات اس میں موجود ہے۔

**سرکش:** کتاب میں سے ان صفحات کو پھاڑنے کی کوشش کرے گا یا پھر پن سے ان پر سیاہی ڈال دے گا۔

**مجنون:** سوچے گا کہ میرا اس مضمون سے کیا تعلق ہے۔

## تمام جسم کو مہلک ترین بیماریوں سے بچاؤ کے لیے قدیم دیسی ٹوٹکہ

حکیم عمران کمبوہ

ہائی بلڈ پریشر، ذیابیطس، کولیسٹرول اور دیگر بیماریاں انسان کو اندر سے چاٹ جاتی ہیں اور ان بیماریوں کی ایک بڑی وجہ کمزور مدافعتی نظام ہے۔ آج ہم آپ کو قدیم دیسی ٹوٹکہ بتائیں گے جس پر عمل کر کے نہ صرف آپ کا مدافعتی نظام مضبوط ہو گا بلکہ آپ خطرناک بیماریوں سے محفوظ رہ سکیں گے۔ دیسی ٹوٹکہ لیموں اور لہسن کے اجزاء پر مشتمل ہے۔ یہ دیسی ٹوٹکہ بنانے اور استعمال میں بہت ہی آسان ہے۔

**طریقہ:** ایک کلو لیموں کو قیمہ بنانے والی مشین میں باریک کر لیں اور پھر اس میں 300 گرام لہسن ملائیں اور ساتھ ہی اس میں ڈیڑھ لیٹر پانی ڈال دیں۔ اب اس آمیزے کو 15 منٹ تک ابالیں اور پھر ٹھنڈا کر کے کسی گلاس کے جار میں ڈالیں اور ایلومینیم فوائل سے ڈھک دیں۔ اب ہر صبح اس مشروب کا ایک چھوٹا چمچ خالی پیٹ پئیں اور 25 دن تک یہ عمل جاری رکھیں۔ دس دن کے وقفے کے بعد دوبارہ اس کو دہرایا جا سکتا ہے۔

## ذہنی تناؤ کے سبب لاحق ہونے والے امراض

ڈاکٹر جاوید اقبال

تناؤ کے سبب رطوباتی غدود (Endocrine or Ductless Glands) وغیرہ پر ناموافق اثرات مرتب ہوتے ہیں، جس سے سب انسانی جسم بہت سے امراض کا شکار ہو جاتا ہے۔ عمومی طور پر اس کے سبب درج ذیل امراض لاحق ہوتے ہیں:

- ☆ ہائی بلڈ پریشر
- ☆ دل کے امراض
- ☆ دمہ
- ☆ سر درد یا درد شقیقہ
- ☆ ریڑھ کی ہڈی میں درد
- ☆ تیزابیت
- ☆ حیض کی خرابیاں
- ☆ بے خوابی
- ☆ ذیابیطس
- ☆ کمر درد
- ☆ کندھوں میں درد
- ☆ دائمی تھکان
- ☆ افسردگی
- ☆ دماغی کمزوری
- ☆ بینائی کی کمی
- ☆ ویرج کی کمی یا بڑھاپا
- ☆ قبض
- ☆ کھانسی و زکام

جدید تحقیقات کے مطابق ذہنی دباؤ دل اور خون کی شریانوں کے لیے اسی قدر نقصان دہ ہے جس قدر تمبا کو نوشی اور ہائی کولیسٹرول نقصان دہ ہوتے ہیں۔ ایک ریسرچ رپورٹ کے مطابق ایسے افراد جو مسلسل ذہنی دباؤ کا شکار رہتے ہیں، ان میں بلڈ پریشر کا اضافہ رہنے لگتا ہے اور اس کے نتیجے میں خون کی شریانوں کو نقصان پہنچتا ہے۔ سائنسدانوں کے مطابق ذہنی دباؤ کے شکار افراد کو دل کے دورے کا اسی قدر خطرہ ہوتا ہے جس قدر تمبا کو نوش اور ہائی کولیسٹرول رکھنے والے افراد کو ہوتا ہے۔

# ان زبردست فوڈز سے ذیابیطس پر قابو پائیں

سعدیہ امین

زندگی کس کو پیاری نہیں ہوتی۔ مگر اچھی صحت کے بغیر جینا آسان نہیں ہوتا، زندگی جہنم جیسی لگنے لگتی ہے اور موجودہ عہد میں جو مرض انسانوں کے لیے سب سے زیادہ مہلک ثابت ہورہا ہے وہ ''ذیابیطس'' ہے۔

ذیابیطس وہ مرض ہے جو دیمک کی طرح خاموشی سے انسانی جسم کے اندرونی اعضاء کو چاٹ جاتا ہے اور اگر اس کے بارے میں بروقت معلوم نہ ہوسکے تو یہ بینائی سے محرومی سے لے کر گردوں کے فیل ہونے اور دیگر لاتعداد طبی مسائل کا سبب بنتا ہے۔

موجودہ عہد میں طرزِ زندگی، خاص طور پر غذائی عادات ایسی ہیں جو اکثر افراد کو اس جان لیوا مرض کا شکار بنا دیتی ہیں، جس کی تشخیص اگر بروقت ہوجائے تو کچھ چیزیں ایسی ہوتی ہیں جو اسے پھیلنے سے روکتی ہیں۔

**سبز چائے:** مختلف طبی رپورٹس میں یہ بات سامنے آچکی ہے کہ بہت زیادہ چربی والی غذائیں، ورزش سے دور اور پھلوں و سبزیوں کا بہت کم استعمال جسم میں بلڈ شوگر کو جذب کرنے کی صلاحیت کو ختم کردیتا ہے اور اس کا ایک آسان حل سبز چائے کا استعمال ہے۔ یہ مشروب فلیوونوئیڈ سے بھرپور ہوتا ہے جو جسم میں انسولین کی سرگرمی کو بڑھاتا ہے۔ دن بھر میں اس کی ایک پیالی ذیابیطس کی روک تھام میں مفید ثابت ہوتی ہے۔

**وائلڈ سالمون:** مچھلی کی یہ قسم ذیابیطس کے شکار افراد کے لیے بہترین خوراک ہے۔ اس میں اومیگا تھری فیٹی ایسڈز کی بہت زیادہ مقدار ہوتی ہے جو جسمانی سوجن اور بلڈ شوگر لیول کو کم رکھنے میں مددگار ثابت ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ یہ امراضِ قلب میں مبتلا ہونے کا خطرہ بھی کم کردیتی ہے۔

مختلف تحقیقی رپورٹس میں یہ بات سامنے آچکی ہے کہ مچھلی کا استعمال انسولین کی حساسیت کو بہتر بنانے میں مددگار رہتا ہے کیونکہ اس میں اومیگا تھری فیٹی ایسڈز موجود ہوتے ہیں، جس سے جسم میں گلوکوز کی مقدار میں کمی سے ذیابیطس کا شکار ہونے کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔

**چکنائی سے پاک دہی:** اگر کوئی شخص ذیابیطس کا شکار ہے تو چکنائی سے پاک دہی بلڈ شوگر کی شرح کو روکنے کا بہترین حل ثابت ہوتا ہے۔ ذیابیطس کے شکار افراد، اسے صحت مند غذا یا ویسے ہی کسی وقت بھوک ستانے پر پھل شامل کرکے بھی کھا سکتے ہیں کیونکہ اس سے ذیابیطس بڑھنے کا خطرہ نہیں ہوتا۔

**انڈے کی سفیدی:** انڈے جسمانی پٹھوں کی نشوونما کے لیے بہترین غذا ہے کیونکہ ان میں پروٹین کی مقدار کافی زیادہ ہوتی ہے۔ اگر انڈے کی سفیدی کا زیادہ استعمال کیا جائے تو یہ ذیابیطس ٹائپ ٹو کو روکنے کا بہترین آپشن ثابت ہوتی ہے کیونکہ اس میں بہت زیادہ پروٹین اور کاربوہائیڈریٹس کی تعداد کم ہوتی ہے۔

**مالٹے، سنگترے یا اسی قسم کے پھل:** طبی سائنس کا ماننا ہے کہ ذیابیطس کے شکار افراد کے جسموں میں وٹامن سی کی مقدار میں کمی آجاتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ مالٹے، گریپ فروٹ، لیموں یا اسی قسم کے دیگر اینٹی آکسیڈنٹس پھل بہترین انتخاب ثابت ہوتے ہیں، جو ذیابیطس ٹائپ ٹو کو کنٹرول میں رکھتے ہیں۔

**سبز پتوں والی سبزیاں:** اگر آپ کی خوراک میں سبز پتوں والی سبزیوں کا استعمال زیادہ ہو تو ذیابیطس ٹائپ ٹو میں مبتلا ہونے کا خطرہ بھی بہت کم ہوتا ہے۔ پالک، بند گوبھی اور اسی طرح کی دیگر سبزیاں کم کیلیوریز کے ساتھ طاقت کا خزانہ ہوتی ہیں اور روزانہ ان کا استعمال ذیابیطس کا خطرہ 14 فیصد تک کم کردیتا ہے۔

**دلیہ:** ذیابیطس کے شکار افراد کے لیے دلیے کا استعمال بلڈ شوگر کو کنٹرول میں رکھنے کے لیے بہترین ثابت ہوتا ہے۔ جَو کے دلیے میں پائے جانے والے اجزاء ذیابیطس کے شکار افراد کے لیے فائدہ مند اثرات رکھتے ہیں۔ یہ دلیہ دل کی صحت کو بھی بہتر بناتا ہے اور روزمرہ کی خوراک میں موجود گلوکوز کے جسم میں جذب ہونے کی رفتار کو بھی سست کردیتا ہے۔

**لوبیا:** مختلف طبی تحقیقی رپورٹس کے مطابق روزانہ ایک کپ لوبیے کا استعمال ذیابیطس ٹائپ ٹو کے شکار افراد کو اپنے بلڈ شوگر کو کنٹرول میں رکھنے میں مدد دیتا ہے، جس سے دل کے دورے کا خطرہ بھی کم ہوجاتا ہے۔ لوبیا ذیابیطس کے مریضوں کے لیے اس حوالے سے بھی بہتر ہے کہ اس میں ایسے پروٹین، کاربوہائیڈریٹس اور فائبر موجود ہوتے ہیں جو بلڈ شوگر لیول کو نیچے لانے میں مددگار ثابت ہوتے ہیں۔

**اخروٹ، مونگ پھلی، بادام، پستے وغیرہ:** حالیہ طبی رپورٹس میں یہ انکشاف سامنے آیا ہے کہ مونگ پھلی کا روزانہ استعمال ذیابیطس میں مبتلا ہونے کا خطرہ 21 فیصد تک کم کردیتا ہے۔ اسی طرح دن بھر میں ایک اونس اخروٹ، بادام یا پستے کا استعمال بھی حیرت انگیز اثرات کا حامل ہوتا ہے۔ جو لوگ ان نٹس کا استعمال معمول بنالیتے ہیں، ان میں امراض قلب کا خطرہ کافی کم ہوتا ہے جبکہ یہ بھوک کو کنٹرول میں رکھ کر موٹاپے سے بھی بچاتے ہیں۔

darulamal.org/matrimonial شادی

# چائے کے وہ فوائد جن کے بارے میں کبھی سوچا ہی نہیں گیا

انتخاب: محمد علیم

چائے دنیا بھر میں کسی نہ کسی شکل میں ضرور استعمال کی جاتی ہے اور اس کے نقصانات اور فوائد پر عرصہ دراز سے بحث چل رہی ہے لیکن میڈیکل سائنس نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ سبز چائے کیفین کی موجودگی کے باعث زبردست طبی فوائد کی حامل ہوتی ہے۔

## امراض قلب

چائے خون کی گردش کو تیز کر کے اس کے جمنے کے امکانات کو معدوم کر دیتی ہے۔ اس کے علاوہ چائے میں فلیوونوائیڈز نامی اینٹی آکسائیڈینٹ بھی ہوتا ہے جو امراض قلب کے خطرات کو کم کر دیتا ہے۔

## جسمانی آبیدگی

گو کہ بہت زیادہ ورزش اور دفتر میں کام کرنے کے بعد جسمانی آبیدگی کا پانی ہی بہت بڑا ذریعہ ہے لیکن کچھ سائنسدانوں کا خیال ہے جسمانی آبیدگی کے لیے چائے کی اہمیت پانی سے کسی طور پر بھی کم نہیں۔

## دانتوں کی حفاظت

آپ یقین کریں یا نا ں لیکن یہ حقیقت ہے کہ چائے کا باقاعدہ استعمال نہ صرف دانتوں کو مضبوط بناتا ہے بلکہ انہیں خراب ہونے سے بھی بچاتا ہے۔ چائے فلورائیڈ کے حصول کا بہترین ذریعہ ہے جو دانتوں کی صحت کے لیے نہایت ضروری سمجھا جاتا ہے۔

## وزن گھٹانا

کچھ ماہرین کی تحقیقات یہ ثابت کرتی ہیں کہ چائے کا باقاعدہ استعمال وزن گھٹانے میں نہایت معاون ہے کیوں کہ چائے کیلوریز کے اخراج کے عمل کو تیز کرتے ہوئے جسم میں فیٹس کو کم کر دیتی ہے۔

## یادداشت کی بہتری

ماہرین کے مطابق چائے دماغ میں موجود یادداشت کے خلیوں کو مضبوط کرتی ہے، جس کی وجہ سے ہم الزائمر جیسی بیماریوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔

## کینسر سے لڑائی

حال ہی میں کچھ سائنسدانوں کی طرف سے پیش کی جانے والی تحقیقات یہ بتاتی ہیں کہ چائے کینسر سے بچاؤ میں نہایت معاون ہے۔ اگرچہ چائے کے فوائد یا نقصانات پر مزید تحقیقات کا سلسلہ جاری ہے لیکن دستیاب معلومات کے مطابق جو لوگ روزانہ پانچ کپ چائے پیتے ہیں، ان میں غدود، منہ اور چھاتی کے کینسر کے خدشات کم ہو جاتے ہیں۔


لوح فتوحات مجرب ہدیہ: 1100 روپے

یہ لوح ایک انمول تحفہ ہے۔ آپ بھی قدردان بنیں اور 29 سال کے بعد آنے والے اوجِ زحل میں تیار کی جانے والی "لوح فتوحات مجرب" منگوائیں، جو فوری اثر کرتی ہے اور سو فیصد یقینی کامیابی بھی ملتی ہے۔

ایسے حضرات و خواتین جو عرصہ دراز سے بہت پریشان ہیں، ہر طرف سے ہر کام میں رکاوٹیں ہیں، سحر جادو کا اثر ہے یا پیدائشی زائچہ میں نحوست ہو تو زحل سے منسوب لوح فتوحات مجرب اپنے پاس رکھیں۔

فوائد لوح فتوحات

* جائیداد، زمین، مکان، دکان، تعمیراتی کام، خرید و فروخت یعنی اسٹیٹ ایجنسی کے کام میں فائدہ ہوگا۔ * دشمنان پر آپ کا رعب و دبدبہ قائم ہوگا۔ دشمن زیر اور آپ ہر میدان میں ان پر غالب ہوں گے۔ * امتحان، مقدمات، الیکشن...... ہر قسم کے مقابلے میں فتح آپ کی ہوگی * سحر، جادو، نظر بد، شیطان، جنات، بیماری، چوری، غرقابی ...... ہر قسم کے حادثات، تیر، تلوار، بم، گولی، بندوق، بجلی، گرج چمک جیسے نقصانات سے حفاظت ہوگی۔

غرض یہ کہ ہر قسم کے حالات میں فتح آپ کی ہوگی۔ لوحِ فتوحات کے مؤکلات آپ کو ہر قدم پر کامیاب کرتے رہیں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

روحانی دکان 042-35410586, 0334-4312272
darulamal.org/ruhanishop

# حمل کے بارے میں وہ جھوٹ جنہیں دنیا والے سچ سمجھتے ہیں

انتخاب: اُمِ نافع

حمل کا پیچیدہ عمل قدرت کے طے شدہ اصولوں کے مطابق قرار اور انجام پاتا ہے لیکن اس کے حقائق سے ناواقف ہونے کی بناء پر بہت سی ایسی باتیں مشہور ہو چکی ہیں، جن میں کوئی صداقت نہیں۔ ان بے بنیاد کہانیوں سے چند ایک درج ذیل ہیں:

۱۔ بعض لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ اگر پیٹ قدرے لٹکا ہوا نظر آئے تو بیٹا ہوگا اور ایسا نہ ہونے کی صورت میں بیٹی ہوگی۔ اس بات کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

۲۔ یہ بات بھی درست نہیں ہے کہ رحم میں بیٹا ہونے کی صورت میں نمکین غذائیں کھانے کو دل کرتا ہے جبکہ بیٹی ہونے کی صورت میں میٹھی غذائیں کھانے کو دل کرتا ہے۔

۳۔ کچھ لوگ بیٹی یا بیٹے کے بارے میں معلوم کرنے کے لیے یہ طریقہ تجویز کرتے ہیں کہ ایک دھاتی چھلے کو دھاگے کے ساتھ باندھ کر پیٹ کے سامنے لٹکایا جائے۔ اگر یہ دائیں بائیں حرکت کرے تو بیٹا ہے اور اگر دائرے میں گھومے تو بیٹی ہے۔ ظاہر ہے کہ اس بات میں کوئی حقیقت نہیں۔

۴۔ دل گھبرانا اور جلن محسوس ہونا اس بات کی علامت سمجھا جاتا ہے کہ نومولود کے سر پر بال بہت زیادہ ہوں گے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ علامات حمل کے دوران اکثر خواتین کو محسوس ہوتی ہیں اور اس کا بچے کے بالوں کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے۔

۵۔ اس کہانی میں بھی کوئی حقیقت نہیں ہے کہ جن خواتین کی ماؤں کو حمل کے دوران زیادہ تکلیف سے نہیں گزرنا پڑا، ان کی بیٹیوں کے لیے بھی یہ کم تکلیف دہ عمل ہوگا۔

۶۔ حاملہ خواتین کو بتایا جاتا ہے کہ کمر کے بل سونا بچے کے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ یہ بات درست نہیں ہے۔ البتہ ماہرین کا یہ کہنا ہے کہ بائیں پہلو پر سونا بچے کو خون اور خوراک کی بہتر ترسیل میں مدد دیتا ہے۔

۷۔ یہ خیال بھی عام پایا جاتا ہے کہ ازدواجی تعلقات سے بچے کو نقصان پہنچ سکتا ہے جبکہ یہ بات اس لحاظ سے بے بنیاد ہے۔ قدرت نے رحم مادر کو بچے کے لیے مکمل طور پر محفوظ بنایا ہے۔

۸۔ ایک اور عام پایا جانے والا خیال یہ ہے کہ پہلے بچے کی پیدائش عموماً مقررہ معیاد سے زیادہ دن کے بعد ہوتی ہے۔ اگرچہ یہ بات کسی حد تک درست ہے لیکن اسے مسلمہ حقیقت نہیں کہا جا سکتا۔ البتہ یہ بات درست ہے کہ تقریباً 60 فیصد پہلے بچوں کی پیدائش حمل کی مقررہ معیاد سے زیادہ وقت لیتی ہے۔ اس کی ایک وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ جن خواتین میں ایام کا عمل 28 سے زیادہ دن میں مکمل ہوتا ہے، ان میں حمل کا دورانیہ بھی 9 ماہ سے قدرے زائد ہو سکتا ہے۔

۹۔ یہ بات بھی بے بنیاد ہے کہ زیادہ تر بچوں کی پیدائش پورے چاند کے دنوں میں ہوتی ہے۔


## خزینہ روحانیات کے سابقہ شمارے

الحمدللہ قبل ازیں چار جلدوں کی بے پناہ شہرت اور کامیابی کے بعد اب پانچویں جلد قارئین کی خدمت میں پیش کی جا رہی ہے۔ یہ جلد انمول بکھرے موتیوں کو سمیٹے ہوئے ہے جو کہ درج ذیل ہیں اپنی روح کو مسخر کرنے، سحر و جادو کو جلانے، گھریلو ناچاقیوں و پریشانیوں سے نجات، الفت و محبت، بندش کے علاج، دنیائے حاضرات اور صدیوں سے چھپے صدری رازوں سے بھرپور ہے جو کہ آپ کی نسلوں کا روحانی، جسمانی، طبی و نفسیاتی معالج ثابت ہوگی۔

جلد نمبر 5 کی قیمت۔ 650 روپے، اکٹھی 5 جلدیں۔ 2750 روپے

خوشخبری: پانچوں جلدیں اکٹھی خریدنے پر زبردست آفر 20% ڈسکاؤنٹ

ممبران کیلئے ہر جلد خریدنے پر زبردست آفر 10% ڈسکاؤنٹ

فروری 2016 تک کے تمام شمارے 2830 روپے میں حاصل کریں۔

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0322-4773786
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

# کوشش کے باوجود وزن کم نہ ہونے کی وجوہات

انتخاب: محمد بلال

کئی لوگ طویل عرصہ تک ورزش کرنے کے باوجود بھی مطلوبہ نتائج حاصل نہیں کر پاتے۔ اگر مناسب خوراک کے استعمال اور صحیح ورزش کے باوجود بھی اگر مطلوبہ نتائج حاصل نہیں ہوتے تو اس کی چند وجوہات یہ ہو سکتی ہیں:

## مجبوری میں ورزش

مجبوری میں ورزش کرنے سے بھی جسم پر مطلوبہ نتائج برآمد نہیں ہوتے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ مجبوری میں ورزش ہرگز نہ کی جائے۔ ماہرین کے مطابق مجبوری میں ورزش کرنے کے جسم پر مضر اثرات مرتب ہوتے ہیں اور بہتری کی بجائے جسم میں بگاڑ پیدا ہوتا ہے۔ ورزش کے لیے آپ کا رضا مند ہونا ضروری ہے۔

## خوراک

مناسب جسم اور ورزش کے مطلوبہ نتائج حاصل کرنے کے لیے مناسب خوراک بھی کلیدی حیثیت رکھتی ہے۔ خوراک ورزش کرنے کے لیے ایندھن کا کردار ادا کرتی ہے۔ اگر جسم میں مطلوبہ مقدار میں ایندھن نہیں ہوگا تو آپ بہتر طریقے سے ورزش نہیں کر سکیں گے۔ مناسب خوراک میں نمک کی مطلوبہ مقدار، ریشہ دار غذائیں، پروٹین اور کاربوہائیڈریٹ کی صحیح مقدار ہونی چاہیے۔ خوراک کی کمی براہِ راست جسم کو متاثر کرتی ہے۔ اس لیے بہترین نتائج کے لیے مناسب خوراک استعمال کریں۔

## مناسب منصوبہ بندی

تیسری اہم وجہ مناسب منصوبہ بندی کا نہ ہونا ہے جس کی وجہ سے ہم مطلوبہ نتائج حاصل نہیں کر سکتے۔ ماہرین کے مطابق پٹھوں کی مطلوبہ شکل، وزن میں کمی اور بے ترتیب جسم کو ٹھیک کرنے کے لیے ایک منصوبہ بندی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس کے لیے ماہرین یہ مشورہ دیتے ہیں کہ ورزش میں منصوبہ بندی اختیار کی جائے اور اس مقصد کے لیے ماہرین کی خدمات حاصل کریں۔ اپنے وزن کا حساب رکھیں اور جسم کے جس حصہ کو آپ کم یا زیادہ کرنا چاہتے ہیں، ان پر توجہ مرکوز کریں۔

## صحیح طریقۂ کار

صحیح طریقۂ کار اختیار نہ کرنا بھی ایک بڑی وجہ قرار دیا جا رہا ہے۔ دیکھنے میں آیا ہے کہ ہفتوں ورزش کے بعد بھی مطلوبہ نتائج برآمد نہیں ہوتے جس کی بڑی وجہ ورزش کرنے کا طریقۂ کار کا درست نہ ہونا ہے۔ ماہرین کا اس بارے میں کہنا ہے کہ مطلوبہ نتائج برآمد نہ ہونے کی صورت میں تجربہ کار افراد سے رہنمائی لی جائے۔ اپنی اپنی منزل کا تعین کریں اور اپنے ٹرینر یا رہنما کے وضع کردہ اصولوں کے مطابق ورزش کریں تو یقیناً بہتری محسوس کریں گے۔

## مقصد

ہمارے ہاں کچھ افراد بغیر کسی مقصد کے سخت ورزش کی مشقت اٹھاتے ہیں۔ ان میں سے بعض افراد کچھ وقت صرف کرنے، وزن اٹھانے، دوستوں کے ساتھ وقت بتانے کے لیے جم کا رُخ کرتے ہیں۔ کیونکہ ایسی صورتحال میں آپ ورزش پر اپنی توجہ مرکوز نہیں کر سکتے، جس کے باعث جسم میں سے دو ماہ کے اندر صرف 4 کلو سے بھی کم چربی پگھلانے میں کامیاب ہوتے ہیں۔ جس کا براہِ راست جسم پر کوئی اثر نہیں پڑتا کیونکہ یہ تمام تر ورزش آپ بغیر کسی منصوبہ بندی و مقصد کے کر رہے ہیں۔

## ذیابیطس کا علاج

آم کے سوکھے ہوئے پتے اور ہریڑ چھوٹی سوکھی ہوئی ہم وزن لے کر کوٹ پیس کر سفوف بنالیں۔ صبح و شام چھوٹا چمچ سفوف ہمراہ پانی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ چند ہفتوں میں پیشاب میں شکر آنا ختم ہو جائے گی۔ میٹھے سے پرہیز ضروری ہے۔ (حکیم عمران کمبوہ)

darulamal.org/matabalaarif/children.htm بچوں کی بیماریوں اور مسائل کے حل کے لیے

# سبزیاں اور پھل کھائیے

انتخاب: محمد بلال

ہمیں چاہیے کہ ہم روغنی غذاؤں کا کھانا کم کردیں اور سبزیوں اور پھلوں کو اپنی روزانہ کی غذاؤں میں زیادہ سے زیادہ شامل کریں۔ پھل اور سبزیاں نہ صرف آنتوں کی صفائی کرتے ہیں، بلکہ زیادہ چکنائی کی وجہ سے پیدا ہونے والے زہریلے مادوں کو بھی جسم سے خارج کردیتے ہیں۔ گرمی کے موسم میں گرما خوب کھائیے۔ گرما میں کھوئی ہوئی توانائی اور جسم میں پانی کی کمی دُور کرنے کی زبردست صلاحیت ہوتی ہے، جو کام کی زیادتی سے اکثر کم ہوجاتی ہے۔ وہ مادّے جو ہمارے جسم سے گرمی کے موسم میں پسینے کی صورت میں خارج ہوجاتے ہیں، گرما ان کی کمی کو با آسانی پوری کردیتا ہے۔ یہ قلب کے لیے بہت مفید پھل ہے۔ سبزیاں اور پھل کھانے سے ہاضمے کی قوت بڑھتی ہے اور ان کے رس بھی جلد ہضم ہوجاتے ہیں۔ کمزور ہاضمے والے افراد کو پھل اور سبزیاں زیادہ کھانے چاہئیں۔ پھلوں میں اسٹرابیری بھی بہت مفید ہے۔ معالجین تو اسٹرابیری کو قلب کی حفاظت اور توانائی کے لیے بہت مفید قرار دے رہے ہیں۔ معالجین کے مطابق اسٹرابیری کھانے سے آنکھیں صحت مند رہتی ہیں، دماغ صحت مند اور فعال رہتا ہے، بلڈ پریشر سے تحفظ ملتا ہے، جوڑوں کا درد دُور ہوتا ہے اور سرطان سے بھی بچاؤ میں مدد ملتی ہے۔ اسہال میں جب مریض کو اُلٹیاں ہونی شروع ہوجائیں تو سونف، چھوٹی الائچی اور تازہ پودینے کا جوشاندہ پلانے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔ پودینہ نہ صرف اعصاب کو سکون بخشتا ہے بلکہ پژمردگی دُور کرکے آپ کو ہشاش بشاش بھی رکھتا ہے۔

# سات دانے روزانہ جو مرد کو کریں توانا

انتخاب: محمد علیم

دماغ اور آنکھوں کی صحت کے لیے بادام کا استعمال بہت مقبول ہے لیکن سائنسی تحقیق میں انکشاف ہوا ہے کہ بادام مردانہ تولیدی صحت، سپرم کی تعداد اور کوالٹی میں بھی اضافہ اور بہتری پیدا کرتے ہیں۔ اٹلی کے شہر ٹورنید میں سائنسدانوں کی ایک ٹیم نے تحقیق کے بعد کہا کہ اگرچہ متعدد قسم کے گری دار میوہ جات کو مردانہ صحت کے لیے مفید پایا گیا ہے لیکن بادام خاص طور پر مفید ثابت ہوا اور روزانہ سات بادام کھانے سے واضح نتائج حاصل کیے جاسکتے ہیں۔ ماہرین نے بادام کے ساتھ اخروٹ، ہیزل نٹ اور مونگ پھلی کے استعمال کو بھی مفید قرار دیا ہے۔ مردانہ صحت کے لیے روغنِ مچھلی اور گری دار میوہ جات کو مفید بنانے میں پولی انسٹریٹڈ چکنائی کا اہم کردار ہے جو جسم کو اہم غذائی اجزاء فراہم کرنے کے علاوہ انفیکشن سے بچنے میں بھی مدد دیتی ہے۔


**نسخہ شفاء** (نئی کتاب) ھوالشافی صفحات:432

جمع و ترتیب: محمد اسحٰق ملتانی — عام قیمت: 460 روپے

قرآن و حدیث اور اولیاء اللہ کے مجربات ☆ بیماری اور پریشانی میں گرفتار کیلئے خوشخبریاں ☆ ہر بیماری پر حیرت انگیز اجر و ثواب کے ذخیرے ☆ بیماری و پریشانی سے بچنے کیلئے قرآنی دعائیں، مسنون اعمال اور مجرب عملیات ☆ طب نبوی کی روشنی میں روحانی، جسمانی امراض سے شفایابی کے حیرت انگیز الہامی نسخوں پر مشتمل نسخہ شفاء

☆ مصیبت سے بچاؤ کا نسخہ ☆ عافیت کا سوال ☆ تسلیم و رضا کی ضرورت ☆ نافرمان اولاد و بیوی کیلئے ☆ تنگی رزق کیلئے ☆ برائے سنگین مقدمہ ☆ لڑکیوں کے رشتے کیلئے ☆ جسمانی و روحانی امراض کا علاج ☆ علاج نظر بد ☆ مرض سے مغفرت

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877

**سال میں ایک بار آنے والے خاص وقت میں تیار تعویذات**

**فتح نامہ** شرف زہرہ کے خاص وقت میں تیار کیا گیا ایک خاص تعویذ جو ہر قسم کی فتح کے لیے خاص ہے۔ چند فوائد درج ذیل ہیں:

کھیل میں، مقابلے میں، تھانہ کچہری مقدمہ بازی میں، امتحان میں، لڑائی میں، جنگ میں، دشمنی میں...... الغرض کسی بھی قسم کی کامیابی اور فتح کے لیے یہ خاص تعویذ ہے۔ تعداد محدود ہے۔ ہدیہ: 2100 روپے

رابطہ فون: 042-35410586 موبائل: 0334-4312272

Web: darulamal.org/ruhanishop/tawezaat

:ruhanishop, :darulamalchishtia

Email:ruhanishop@gmail.com

# بی۔پی نِل

پیکنگ: 20 گولیاں

قیمت: 200 روپے

**بی۔ پی نِل** چند قیمتی جڑی بوٹیوں کا ایک خاص مرکب ہے جو کہ حیرت انگیز اثرات کا حامل ہے۔

آپ جانتے ہیں کہ ''ہائی بلڈ پریشر'' کا مرض بہت ہی عام ہوتا جا رہا ہے۔ ہر تیسرا فرد اس مرض کا شکار ہے۔ بے جا غصہ ٹینشن، لڑائی جھگڑے کے پیچھے یہی مرض کارفرما ہے۔

**بی۔ پی نِل** ہائی بلڈ پریشر کے لئے تریاق کا کام کرتی ہے۔ بلڈ پریشر جتنا بھی تیز ہو **بی۔ پی نِل** کے استعمال سے اپنی نارمل حالت پہ آجاتا ہے۔

**فوائد** ☼ خون کے بڑھتے ہوئے دباؤ (ہائی بلڈ پریشر) کو اعتدال پہ لاتی ہے ☼ ذہنی عدم توازن اور انتشار کے لئے موثر دوا ہے ☼ بے خوابی اور ذہنی پریشانی کے لئے بہت مفید ہے ☼ بے چینی اور گھبراہٹ کو دور کر کے طبیعت میں سکون پیدا کرتی ہے ☼ ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے رہنے والے دردِ سر کو دور کرتی ہے۔

**خاص بات:** **بی۔ پی نِل** کے کچھ عرصہ استعمال سے بعض دفعہ تو بلڈ پریشر کے مرض سے چھٹکارا ہی مل جاتا ہے۔

**ترکیب استعمال:** روزانہ 1 گولی کسی وقت کھا لیا کریں۔ بہتر ہے کہ صبح ناشتہ کے بعد یا رات سوتے وقت استعمال کریں۔ مرض کی زیادتی کی صورت میں دو وقت یعنی صبح و شام بھی لے سکتے ہیں یا معالج کے مشورہ کے مطابق استعمال کریں۔

زیادہ منگوا کر تھوک ریٹ پر حاصل کریں

یہ تمام دوائیں حاصل کرنے کیلئے اور ہر قسم کے علاج کے لئے درج ذیل مقام پر تشریف لائیں، خط لکھیں یا فون کریں۔ جستجو اعتماد معیار بچت




165 حبیب پارک، چونگی ملتان روڈ، لاہور۔

فون 042-37846298

موبائل 0300-4112043

ای میل hafizabrarqamar@gmail.com

# روغنِ آملہ

ہیئر آئل کا کمال

چمکدار سیاہ، لمبے گھنے بال




A Product by:
Rizwan Unani Laboratories

Cell: 0322-241 2233 آرڈر بذریعہ (V.P) ڈاک منگوانے کے لئے

# العارفی ہنی کا بیری کا شہد (اعلیٰ کوالٹی) شفاء کا خزانہ

AL-ARFI SIDRA ZIZIPHUS HONEY

☆شوگر میں بھی اکسیر ☆شوگر کے مرض میں بھی باعث شفاء ☆ کینسر، ہیپاٹائٹس، دمہ میں فائدہ مند ☆ دل کی شریانیں مضبوط کرنے کیلئے ☆ مردوں اور عورتوں کے بانجھ پن کیلئے مفید ☆ گردے کی پتھری کیلئے آب زم زم کے ساتھ مفید ☆ مرگی، نفسیاتی امراض اور دماغی کمزوری کا شافی علاج ☆ جلے کٹے، پھوڑے پھنسیوں اور لاعلاج زخموں کیلئے لاجواب مرہم۔ سدرہ شہد کو دنیا بھر میں پیدا ہونے والے شہد کی اقسام میں سب سے طاقتور اور مفید ترین مانا جاتا ہے۔

پاکستان کے بیری کے جنگلات سے حاصل ہونے والا سدرہ شہد اپنے مخصوص ذائقے، شوگر کے مرض میں مفید ہونے اور بیشتر اوصاف حمیدہ کی وجہ سے شہد کی اقسام کا بادشاہ کہا جاتا ہے۔

darulamal.org/matabalaarif

قیمت: 1800, 1600, 1400, 1200 روپے کلو

مطب العارف 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔

042-35410586, 0307-5525103

